حضور ﷺ نے فرمایا عنقریب تمہارے لئے زمین کے مشرق و مغرب فتح کر دیے جائیں گے لیکن ان ملکوں پر جو حاکم ہونگے وہ دوزخ میں جائیں گے سوا ان حاکموں کے جو اللہ سے ڈرتے رہے اور تقویٰ پر قائم رہے۔ عدی بن حاتم والی حدیث میں ہے کہ جب حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا خبردار ہو مجھے معلوم ہے کہ جو خیال تم کو مسلمان ہونے سے روکتا ہے۔ تم اسی خیال میں پڑے ہو کہ اس شخص پر ایمان لانے والے اور اس کی پیروی کرنے والے صرف کمزور اور غریب لوگ ہیں عرب کے طاقتور لوگوں نے تو اس کو نہیں مانا بلکہ ٹھکرا دیا تو کیا تم نے حیرہ بھی دیکھا ہے؟ میں نے عرض کیا دیکھا نہیں مگر سنا ہے فرمایا قسم ہے اس خدا کی جس کے دست قدرت میں میری جان ہے کہ اللہ اسی امر یعنی اسلام کو پورا کرے گا۔ یہاں تک کہ تنہا عورت بغیر کسی کو ساتھ لئے ہوئے حیرہ سے چل کر کعبہ کا طواف کر جائیگی اور وہ وقت قریب ہے کہ کسریٰ بن ہرمز کے خزانے فتح کر کے تصرف میں لاؤ گے۔ میں نے عرض کیا کسریٰ بن ہرمز فارس کے حکمران؟ فرمایا ہاں کسریٰ بن ہرمز کے خزانے فتح کرو گے اور واللہ ایسا ہوگا کہ مال خیرات کیا جائے گا مگر اس کو کوئی قبول نہ کرے گا یعنی ہر شخص دولتمند ہو گا الخ (احمد)

**مقصود بیان:-** اسلام کی اشاعت اور مسلمانوں کے عروج و تسلط کی دو بشارتیں دی گئی ہیں۔ اس امر کی تصریح کی گئی کہ اگرچہ کفار مکمل اسلام کو مٹانے کی کوشش کریں گے مگر ناکام رہیں گے۔ ان کی خواہش پوری نہ ہوگی۔ اسلام ہمیشہ اپنے براہین و دلائل کے ساتھ دیگر مذاہب پر غالب رہے گا عیسائی اور یہودی اس کو نیست و نابود کرنے کی کتنی ہی کوشش کریں مگر ہر کوشش بے سود ہوگی۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّ كَثِيرًا مِّنَ
مسلمانو! | اکثر

الْأَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ
علماء | و مشائخ | لوگوں کا | مال

أَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّونَ
ناجائز طور پر | کھاتے ہیں | اور راہ خدا سے

عَن سَبِيلِ اللَّهِ ۗ وَالَّذِينَ يَكْنِزُونَ
لوگوں کو روکتے | ہیں | جو لوگ

الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنفِقُونَهَا
سونا | چاندی جمع کرتے رکھتے | ہیں | اور اس کو راہ خدا میں

فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَبَشِّرْهُم بِعَذَابٍ
خرچ | نہیں کرتے | ان کو درد ناک عذاب کی خوشخبری سنادو

أَلِيمٍ ۝ يَوْمَ يُحْمَىٰ عَلَيْهَا فِي نَارِ
جس روز | کہ دوزخ کی آگ میں اس کو تپایا جائے گا

جَهَنَّمَ فَتُكْوَىٰ بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوبُهُمْ
اس سے | ان کی | پیشانیوں | اور پہلوؤں

وَظُهُورُهُمْ ۖ هَٰذَا مَا كَنَزْتُمْ
اور پیٹھوں پر داغ لگائے جائیں گے اور کہا جائے گا کہ یہی وہ مال ہے جس کو تم نے

لِأَنفُسِكُمْ فَذُوقُوا مَا كُنتُمْ تَكْنِزُونَ ۝
اپنے لئے جمع کیا تھا | اب اپنے جمع کرنے کا | مزہ چکھو

**تفسیر**

اس سے پہلی آیت میں بیان تھا کہ عیسائی اور یہودی اپنے علماء و مشائخ کی کورانہ تقلید کرتے ہیں انہوں نے ان کو خدا بنا رکھا ہے۔ اب فرمایا جاتا ہے کہ ان احبار و رہبان کی عجیب حالت ہے بظاہر تو عالم و درویش تارک الدنیا اور صوفی بنے بیٹھے ہیں اور باطن میں ان کے خباثت بھری ہے۔ ان میں سے اکثر کی حالت یہ ہے کہ طرح طرح سے لوگوں کا مال مارتے اور اسی کو جمع کرتے ہیں۔ اللہ کی راہ میں خود خرچ کرنا نہیں جانتے لیتے ہی لیتے ہیں اور تحفہ نذر کے بہانے سے لوگوں سے رشوتیں لیتے ہیں اور کتاب الٰہی کے احکام و الفاظ میں تحریف کر کے اپنے مطلب کے موافق توڑ مروڑ کر کے ان کو بتلاتے ہیں مگر قیامت کے دن ایسے جمع کئے ہوئے مال کو تپایا جائے گا اور پیٹھوں پر داغ لگائے جائیں گے۔

آیت وَالَّذِينَ يَكْنِزُونَ الخ کی تفسیر میں علماء کا اختلاف ہے۔ معاویہ بن ابی سفیان کا قول ہے کہ اس سے عیسائی اور یہودی علماء و مشائخ ہی مراد ہیں جن کا ذکر متصل آیات میں ہوتا چلا آیا ہے ان کی قبیح حالت کو ظاہر کرنے کے لئے فرمایا یہ لوگ خود مال کے اتنے حریص ہیں مگر راہ حق میں صرف کرنے میں خود کنجوسی کرتے ہیں۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس سے زکوٰۃ نہ دینے والے مسلمان مراد ہیں۔ سدی نے اسی قول کو اختیار کیا ہے۔ بعض نے کہا کہ زکوٰۃ نہ دینے والے مسلمانوں کو اہل کتاب کے رشوت خواروں کے ساتھ ملا کر بیان کرنے سے اس طرف اشارہ ہے کہ بغیر زکوٰۃ کا روپیہ جمع کرنا بھی سخت حرام ہے۔ ابن عباسؓ کی تائید اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو مسلمانوں پر اس کی تعمیل بہت دشوار گزری۔ حضرت عمرؓ

خدمت گرامی میں حاضر ہو کر مسلمانوں کی حالت کا تذکرہ کیا حضور نے فرمایا اللہ نے
زکوٰۃ اسی لئے تو فرض کی ہے کہ اسکو نکال کر بقیہ مال کو پاک رکھو (رواہ
ابوداؤد وابو یعلی والبیہقی والحاکم وغیرہم مطولاً) تیسرا قول ابو ذر کا ہے کہ
یہ آیت اہل کتاب اور اہل اسلام دونوں کے حق میں نازل ہوئی۔ عموم لفظ کا
لحاظ کرتے ہوئے یہ حکم ہے کہ جو شخص مال جمع کرے اور اس میں سے خرچ
نہ کرے اس پر خصوصی نوعیت کا عذاب ہوگا خواہ وہ کتابی ہو یا مسلمان
رہا یہ بات کہ کنز سے کیا مراد ہے تو اس کے متعلق حضرت ابو ذر کہتے ہیں حاجت
و ضرورت سے زائد جو مال جمع کیا جائے وہ کنز ہے۔ یعنی بس اتنا ہی ضرورت کے لائق
رکھنا جائز ہے ضرورت سے زائد جمع کرنا حرام ہے لیکن جمہور علماء جن میں حضرت
عمر، ابن عمر، ابن عباس، ابو ہریرہ، جابر بن عبداللہ وغیرہ بھی داخل ہیں
کا مسلک ہے کہ جس مال کی زکوٰۃ دے دی جائے وہ کنز نہیں خواہ حاجت سے زائد
کتنا ہی بڑا خزانہ ہو یہی صحیح ہے۔ ابن عمر فرماتے ہیں کہ آیت مذکورہ نازل
ہونے سے پہلے یہ حکم (یعنی حاجت سے زائد مال کو جمع نہ کرنے کا حکم) تھا۔
لیکن جب حکم زکوٰۃ نازل ہوا تو اللہ نے زکوٰۃ کو تطہیر مال کا سبب مقرر کر دیا
اب اگر میرے پاس کوہ احد کی برابر بھی سونا ہو تو مجھے کچھ ڈر نہیں میں اسکی
زکوٰۃ دیدونگا اور اس کو طاعت الٰہی میں خرچ کرونگا (رواہ البخاری و احمد
والبیہقی و جریر)

**مقصود بیان** :- یہودیوں اور عیسائیوں کے حالات شنیعہ ظاہر فرما کر
حضور اور مسلمانوں کے ان عالموں اور درویشوں کو تنبیہ ہے جو اپنے مطلب کے لئے
دین کے پیرایہ میں مال جمع کرنے کے لئے طرح طرح کی تدبیریں نکالتے ہیں۔ شیطانی
گروہ اولیاء کرام کا منصب بنا کر [illegible] اور بدعتوں کی حمایت میں اگر وہ
ڈھنگ بناتے ہیں کہ خدا کی پناہ کہیں عرس و میلے ہیں کہیں نذر نیاز کے لوازم
طریقے۔ پھر علماء سوء ان شیاطین الانس کے ان حرام افعال کو ایجاد
کرتے اور ان پر کچھ حیلے کر کے رنگ ڈھنگ مجالس لہو و لعب کو جائز ثابت کرتے
غیر محرم کا [illegible] دیکھنے کو مباح کہتے ہیں اور عوام جاہل فوراً ان کی بات پکڑ کر
کرامت و ولایت کے قائل ہو جاتے ہیں اور اپنے پیروں کی خلاف شرع باتوں
کو وجوب و جواز پر محمول کر کے کہتے ہیں کہ یہ بزرگ ولی ہم سے زیادہ واقف ہیں
جو وہ فرماتے ہیں وہ سب ٹھیک ہے ہماری اتنی سمجھ ہی نہیں کہ ان کے احوال
و اقوال کی حقیقت کو سمجھ سکیں۔ ان سب کو آیات مذکورہ سے عبرت پکڑنی چاہئے۔

إِنَّ عِدَّةَ الشُّهُورِ عِندَ اللَّهِ اثْنَا عَشَرَ

اللہ کے نزدیک بلاشبہ مہینوں کی تعداد بارہ

شَهْرًا فِي كِتَابِ اللَّهِ يَوْمَ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

ہے اللہ کی کتاب میں جس دن زمین و آسمان کو پیدا کیا

وَالْأَرْضَ مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ذَٰلِكَ

دن کتاب اللہ میں لکھی ہوئی ہے ان میں سے چار مہینے ادب کے ہیں۔ یہی

الدِّينُ الْقَيِّمُ فَلَا تَظْلِمُوا فِيهِنَّ

سیدھا دین ہے تم ان میں ظلم مت کرو اپنے اوپر

أَنفُسَكُمْ وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِينَ كَافَّةً

ظلم نہ کرو اور تمام مشرکوں سے لڑو

كَمَا يُقَاتِلُونَكُمْ كَافَّةً وَاعْلَمُوا

جس طرح وہ سب تم سے لڑتے ہیں اور جانتے رہو

أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ ۝ إِنَّمَا النَّسِيءُ

کہ اللہ پرہیزگاروں کا ساتھی ہے مہینوں کا سرکا دینا تو

زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ يُضَلُّ بِهِ الَّذِينَ

کفر میں زیادتی ہے جس کی وجہ سے کافر گمراہ ہوتے

كَفَرُوا يُحِلُّونَهُ عَامًا وَيُحَرِّمُونَهُ عَامًا

ہیں ایک سال اس کو اپنے لئے حلال سمجھتے ہیں اور دوسرے سال حرام سمجھتے

لِّيُوَاطِئُوا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللَّهُ فَيُحِلُّوا

ہیں تاکہ ان مہینوں کی گنتی پوری کر لیں جن کو اللہ نے حرمت والا قرار دیا ہے اور

مَا حَرَّمَ اللَّهُ ۚ زُيِّنَ لَهُمْ سُوءُ أَعْمَالِهِمْ

حرام کئے ہوئے مہینوں کو حلال بھی کر لیں انکی بداعمالیاں انکی نظروں میں زینت دار بنا دی گئی ہیں

وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ ۝ ع

اور اللہ کافر قوم کو ہدایت نہیں کرتا

**تفسیر** اوپر کی آیات میں یہود و نصاریٰ کے علماء و مشائخ کی بدعنوانیوں کا تذکرہ تھا اور اس بات کی صراحت کی تھی کہ اہل کتاب نے اپنے پیشواؤں کو خدائی اختیارات کا مجاز سمجھ رکھا ہے۔ اب ان آیات میں روئے سخن مشرکین کی طرف کیا جاتا ہے جس سے غرض یہ ہے کہ مشرکین بھی اہل کتاب سے اس معاملہ میں پیچھے نہیں بلکہ ان کے مقتدی اور سردار بھی

اور بالآخر ذلت کی موت مر جاتے۔ آیت میں اسی طرح کی ہلاکت مراد ہے

(۲) ارشاد یہ ہے کہ کچھ کفار مکہ ہی پر منحصر نہیں ہے ان سے پہلے بھی ایسے بہت سے آدمی اور قومیں گذر چکی ہیں جنہوں نے حقائق عبودیت کو چھوڑ کر اپنا وساوس و شہوات کی پیروی کی۔ یا انجام و عواقب پر ظلم و ستم کے ساتھ سرانگندہ ہو کر پیغمبروں نے ہر چند سمجھایا واضح آیات اور کھلے نشانات دکھا کر راہ راست پر آنے کی دعوت دی لیکن انہوں نے ایک نہ سنی۔ وہ ایسی اکڑ لگے کہ ایمان لانے والے ہی نہ تھے پھر کس طرح راہ راست پر آتے۔ بالآخر جب انہوں نے حق کو جھٹلایا اور صداقت کی تکذیب کی تو اللہ نے ان کو ہلاک کر دیا ان کا نام و نشان صفحۂ ہستی سے مٹا دیا اونچے محل سرسبز باغ اور تمام سامان عیش خاک میں مل گیا اور اولاد کی بربادی نصیب ہوئی اور یہ بربادی حسرت و ندامت ان کو نصیب ہوئی کہ نام نہاد قدرت اور جنت انکی ہے کہ مجرموں کو ایسی ہی سزا دی جاتی ہے جو قصور و شرارت کے عادی اور کام کر رہے ہوں چنانچہ تباہ ہوتے چلے گئے۔ پھر ان سب کے بعد تمہاری یعنی امت محمدیہ کی باری آئی اور تمہارے اعمال کے امتحان کا وقت آیا۔ تم کو گزشتہ اقوام کا جانشین بنایا تاکہ تمہارے افعال و حرکات کی آزمائش ہو جائے۔ اگر تم نے ایمان و ایقان کے ساتھ اچھے کام کئے اور اپنے معبود کی شکر گزاری کرتے ہوئے اللہ کے رسول کی دعوت پر لبیک کہی تو دونوں جہان میں نجات نصیب ہوگی اور اگر توحید الٰہی کے منکر ہو کر دنیوی آسائش پر فریفتہ ہو کر اپنی راہ سے بھٹک گئے تو تم کو بھی اسی طرح برباد ہونا پڑے گا۔

**نکتہ** كَيْفَ تَعْمَلُونَ کی تفسیر میں بیضاوی نے بیان کیا ہے کہ لفظ كَيْفَ بتا رہا ہے کہ خود کسی عمل کی ذات قابل اعتبار نہیں بلکہ اس کی کیفیت دیکھی جاتی ہے مثلاً کوئی کام فرض ہے اور وہ اداکرے اور پھر دیکھ کر نماز پڑھے تو ایسی نماز ناقابل اعتبار ہے۔ اعتبار در حقیقت کیفیت اور حسن باطن کا ہے ایمان کے ساتھ خلوص عبادات کی نیت بغیر ریاکاری اور دکھاوے کے معتبر ہے اور ظاہری صورت بے کار ہے۔

**ایک سوال** اللہ کا علم ازلی اور ابدی ہے اس سے کوئی چیز پوشیدہ نہیں۔ وہ بندوں کی کل حالت اور ہر حالت کے کل تفاصیل خوب جانتا ہے پھر بندوں کی آزمائش کرنی اور امتحان کے بعد حقیقت اعمال کو معلوم کرنا اور جانچ کرنا اور فرماں برداری و نافرمانی کو دیکھ کر ثابت کرنا اور دونوں کا امتیاز کرنا کیا معنی رکھتا ہے اور لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُونَ کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** اس شبہ کا حل دو طرح سے کیا گیا ہے:- (۱) لِنَنْظُرَ کو لفظ ڈرانے اور دھمکی دینے کے لئے ہے اگرچہ کل جزئیات اور تمام آنے والے واقعات سے واقف ہے مگر اس سے تہدید کرنی مقصود ہے کہ ہوشیار رہو اور نیک اعمال کئے جاؤ۔ جو لوگ فرماں برداری کی کوشش کرتے ہیں ہم ان کے اعمال کو بھی دیکھتے ہیں اور جانتے ہیں۔ گویا ترسانے والوں سے منہ پھیر اور نیک اعمال کی ترغیب مقصود ہے (۲) لفظ لِنَنْظُرَ بطور استعارہ کے استعمال کیا گیا ہے یعنی جیسے کوئی امتحان کے لئے کسی کو مقرر کرتا ہے ایسا ہی اختیار دی سمجھ کے لائق ہم نے معاملہ کیا ہے۔ حافظ ابن جریر نے ایک حسن حدیث اس جگہ نقل کی ہے چونکہ اس حدیث کا تعلق آیت کے مفہوم کے ساتھ خاص طور پر ہے اسلئے ہم بھی اس کا ترجمہ نقل کرتے ہیں۔

حضرت عوف بن مالک نے حضرت ابو بکر صدیق سے کہا میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ آسمان سے ایک رسی نیچے کو لٹکی حضور نے اس رسی کو پکڑ کر خوشی خوشی اوپر تشریف لے گئے رسی کھینچ لی گئی تو آپ اس کو پکڑ کر چڑھ گئے اسی سلسلہ میں ابن نے دیکھا اور آپ عمر کے آس پاس سمجھے ہیں لیکن عمر تین ہاتھ سب سے آگے ہیں اس خواب کے بیان کے وقت حضرت عمر بھی موجود تھے کہنے لگے عوف! معاف کرو ہم کو اس خواب کے سننے کی کوئی ضرورت نہیں۔ حضرت ابو بکر کی وفات کے بعد جب حضرت عمر خلیفہ ہوئے تو آپ نے عوف کو بلا کر خواب بیان کرنے کی فرمائش کی۔ عوف نے کہا کیا آپ نے مجھے جھڑکا نہ تھا؟ فرمایا اس وقت مجھے خیال ہوا کہ تم رسول اللہ کے خلیفہ کی وفات کی خبر سناتے ہو اور بعد میں نے تم کو بیان خواب سے روکا تھا۔ غرض عوف نے خواب بیان کیا جب حضرت عمر کے تین ہاتھ آگے ہونے کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا ایک ہاتھ تو یہ ہے کہ میں خلیفہ ہوں گا۔ دوسرا یہ ہے کہ اللہ کے معاملہ میں کسی ملامت کی ملامت کرنے کی پرواہ نہ کروں گا تیسرے ہاتھ سے مراد یہ ہے کہ میں شہید ہوں گا۔ اس کے بعد آیت ثُمَّ جَعَلْنَاكُمْ خَلَائِفَ فِي الْأَرْضِ الخ تلاوت کر کے فرمایا اے عمر! تو خلیفہ تو ہو گیا اب یہ دیکھنا ہے تو کیسے کام کرتا ہے۔ الحدیث۔

**مقصود بیان**:- گذشتہ اقوام کی تباہی صرف ان کی ستم شعاری اور بدکاری کی وجہ سے ہوئی۔ ان کو پیغمبروں نے سمجھایا معجزات اور دلائل و شواہد پیش کئے مگر انہوں نے نہ مانا۔ ایمان و کفر اور ہدایت و ضلالت ازلی تقدیر ہے جس کے متعلق ازل میں بے ایمان ہونا مقدر ہو چکا وہ ہرگز ایمان نہیں لائے گا۔ ضابطۂ قدرت ہے کہ بد کار معذب اور تباہ کر دیئے جاتے ہیں۔ امت محمدیہ اس زمین کی وارث بطور خلافت کے ہوئی ہے یعنی اللہ تعالیٰ کو ان کی بھی آزمائش کرنی مقصود ہے۔ اگر فرماں بردار مومن اور اطاعت شعار رہیں گے تو کامیاب اور سرخرو ہوں گے ورنہ گذشتہ اقوام کی طرح برباد ہو جائیں گے۔ وغیرہ۔

اَسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

اور اللہ کے علاوہ جس کو بلا سکو بلا لو اگر تم سچے ہو

بَلْ كَذَّبُوْا بِمَا لَمْ يُحِيْطُوْا بِعِلْمِهٖ وَلَمَّا يَاْتِهِمْ

بات صرف یہ ہے کہ جسکے سمجھنے پر ان کو قابو نہ ملا اسکو جھٹلا دیا اور اسکی حقیقت ان کے

تَاْوِيْلُهٗ ؕ كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

(دماغ) میں ابھی آئی (نہیں) اسکی تکذیب کرنے لگے اسی طرح ان سے پہلے والے بھی تکذیب کر چکے

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ

سو دیکھ لے ظالموں کا انجام کیسا ہوا

**تفسیر** اوپر کی آیات میں بیان کیا گیا تھا کہ اکثر کفار اپنے گمان اور دہم کی اتباع کرتے ہیں جو حقیقت اور نفس الامر سے ان کا کچھ تعلق نہیں رکھتا۔ کفار کو اعتراض دراصل چند امور پر تھا۔ اللہ کی ذات و صفات کے متعلق، رسالت و نبوت کے متعلق، قیامت کے متعلق، قرآن کے متعلق۔ اول الذکر تینوں حقیقتوں کی وضاحت مختصر بیان کے ساتھ ہو چکی۔ اب آخر الذکر کی وضاحت ان آیات میں بیان فرمائی ہے۔ قرآن کو وہ لوگ انسانی کلام جانتے تھے اسکی تردید پانچ پہلوؤں سے فرمائی ہے۔

(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہیں پیدا ہوئے، پرورش پائی، جوان ہوئے اور چالیس برس کو پہنچے، نہ کسی سے پڑھا نہ لکھا، نہ علماء سے میل جول کے مواقع میسر تھے، اس کے باوجود ایک ایسی کتاب پیش کی جس نے گزشتہ آسمانی کتابوں کے تمام اصول کی تائید کی ہے جو عقائد و اصول احکام دوسری آسمانی کتابوں میں موجود تھے وہ سب اس میں موجود ہیں۔ اگر قرآن خدا کا کلام نہ ہوتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بغیر تحصیل علم کئے اور بلا پڑھے لکھے اور بدون اختلاط علماء کے کیسے معلوم ہو گیا کہ سابقہ کتب میں بھی یہی احکام و عقائد بیان کئے گئے ہیں۔

(۲) اللہ نے اپنے بندوں کے واسطے جو احکام مقرر کر دیئے ہیں ان کی پوری تفصیل قرآن میں ہے جتنی ضروری اعتبار سے بھی قرآن کا کلام الٰہی ہونا ثابت ہے کیونکہ اس کے اندر جو تعلیم دی گئی وہ فطرت الٰہیہ اور آئین قدرت کے مطابق ہے کوئی انسانی کتاب ایسی نہیں ہو سکتی کہ اس کے کل مضامین ضابطۂ قدرت اور قانون فطرت کے موافق ہوں۔ قرآن کے کل مضامین لوح محفوظ یعنی لوح تقدیر کے مطابق ہیں۔

(۳) قرآن کے الفاظ، الفاظ کی ترکیب، کلام کی روانی، احکام کی تفصیل، گزشتہ واقعات کے بیان، آئندہ امور کے متعلق پیشین گوئی اللہ کی ذات و صفات کے متعلق عقیدہ، قیامت حشر نشر عذاب ثواب کے متعلق توضیح۔ غرض اس کل مضامین میں اہل بصیرت کو سر مو شک کی گنجائش نہیں۔ قرآن نے جو قوانین اصلاح مقرر کئے ان سے بہتر قوانین آج تک دنیا کے عقلاء نہ پیش کر سکے۔ قرآن نے گزشتہ واقعات کی جو تفصیل کی اہل تاریخ اس سے انکار نہ کر سکے۔ قرآن نے آئندہ امور کے متعلق جو پیشین گوئیاں کیں وقت نے ان کو صحیح ثابت کر دیا۔ قرآن نے اصلاح بشری کے لئے جن باتوں کی تعلیم دی اہل عقل نے ان کے اصلاحی ہونے کو تسلیم کیا۔ یہ تمام ثبوت اس امر کا ہیں کہ قرآن اللہ کی کتاب ہے۔

(۴) قرآن دعوت مقابلہ دے رہا ہے۔ بلاغت کلام اور حسن مضامین کے لحاظ سے قرآن اپنے کو بے نظیر کہتا ہے اور الہامی ہونے کا مدعی ہے جس کسی کو شک ہو وہ مقابلہ کے لئے تیار ہو جائے۔ اپنے تمام مددگاروں کو بلا لے جہاں تک ممکن ہو اپنے جیسے شعراء اور اہل زبان اور فلسفی دماغ رکھنے والے علماء کو جمع کر لے اور سب سے درخواست کرے کہ تبادلہ خیال کے بعد بالاتفاق کوئی حسن کلام جو قرآن کی چھوٹی سی آیات کی برابر ہو اسکی طرح بنا کر لے آؤ۔ اگر قرآن انسانی کلام ہے تو تم بھی انسان ہو۔ فصاحت، بلاغت، طلاقت، کہانت اور شاعری کا دعویٰ ہے۔ قرآن کریم کی اختصاری ادا کچھ اور ابتدا کوشش کر دیکھو اگر ایسی کوئی سورت بنا لو جب مقابلہ ممکن ہے تو ہتھیار ڈال دو اور قائل ہو جاؤ کہ قرآن کی ساخت انسانی طاقت سے بالاتر ہے۔ اس سے آگے کفار کی حماقت پر اظہار کرتا ہے جسکی توضیح یہ ہے کہ قرآن کے اندر دو چیزیں ہیں (۱) گزشتہ واقعات کا تاریخی بیان اور سابقہ اقوام کی تباہی کا اظہار اور جس سے عبرت اندوز ہونے کی دعوت۔ اللہ کی توحید ذاتی و صفاتی کی تفصیل۔ ضرورت رسالت کی تحقیق۔ وجود ملائکہ کا اثبات۔ ان قوانین پر عمل کرنے کی تعلیم جو عالم میں امن پھیلانے اور فساد مٹانے کے ذمہ دار ہیں۔ حقوق انبیاء و حقوق عباد کی ادائیگی وغیرہ (۲) آئندہ امور کے متعلق پیشین گوئیاں خواہ آئندہ امور کا تعلق دنیوی واقعات سے ہو یا تحولات ملکیہ یا بعد الموت سے ہو۔ کفار نے قرآن کو سنتے کے ساتھ ہی بلا سوچے تکذیب کر دی اور بلا تامل کہہ دیا کہ یہ غلط ہے۔ حالانکہ ان کو سوچنا سمجھنا اور غور کرنا چاہیے تھا قرآنی حقائق و علوم کی تحقیق کرنی چاہیے تھی صداقت قرآنیہ کی تحصیل لازم تھی۔ اس کے بعد جو بھی فیصلہ کرتے کرتے۔ پھر آئندہ واقعات کے متعلق پیشین گوئیوں کے ابھی ظہور کا تو وقت ہی نہ آیا تھا، باوجود وقوع نہ ہونے کے ان کی بھی تکذیب کر بیٹھے یہ بالکل سراسر حماقت تھی۔ انہوں نے وہی روش اختیار کیا جو ان سے پہلے دوسری قومیں اختیار کر چکی تھیں جو سلوک سابقہ اقوام نے اپنے زمانہ کے انبیاء سے کیا وہی کفار عرب نے رسول اللہ کے ساتھ کیا بالکل انہی کے نقش قدم پر چلے۔ لہٰذا نتیجہ بھی ایک ہی ہونا چاہیے جو نتیجہ سابقہ اقوام کا ہوا

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ۭ هُوَ
وہ کہتے ہیں کہ خدا نے بیٹا بنا رکھا ہے — وہ تو پاک

الْغَنِيُّ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي
بے نیاز ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے سب اسی کا

الْاَرْضِ ۭ اِنْ عِنْدَكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍۢ
ہے تمہارے پاس اس کی کچھ بھی دلیل نہیں

بِهٰذَا ۭ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَي اللّٰهِ مَا
کیا تم اللہ پر وہ بات کہتے ہو جس سے

لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ قُلْ اِنَّ الَّذِيْنَ
تم خود ناواقف ہو (اے پیغمبر) کہدو کہ جو لوگ

يَفْتَرُوْنَ عَلَي اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۝
اللہ پر جھوٹ بہتان باندھا کرتے ہیں وہ کامیاب نہ ہوں گے

مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ
دنیا میں تھوڑا سا فائدہ اٹھا لیں پھر ان سب کو ہماری طرف لوٹنا ہے

ثُمَّ نُذِيْقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيْدَ
پھر ہم ان کو کفر کے بدلے میں سخت عذاب کا

بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۝
مزہ چکھائیں گے

**تفسیر** عیسائیوں کا عقیدہ ہے کہ مسیح نعوذ باللہ اللہ کے بیٹے تھے اسی طرح بعض مشرکین عرب ملائکہ کو خدا کی بیٹیاں کہا کرتے تھے اب بھی بعض ہندو مذہب کے دیوتاؤں اور دیویوں کا قائل ہے جن کے وجود میں خدا کا حلول قرار دیا جاتا ہے اور بعض لوگ تو عملی طور پر ان کو خدا کی اولاد مانتے ہیں۔ اوپر کی آیت میں عام شرک کی تردید تھی دوسرے دلائل کے ساتھ اس آیات میں خاص طور پر ابنیت و بنوت کے عقیدہ کی بیخ کنی فرمائی ہے۔

حاصل ارشاد یہ ہے کہ اے مشرکین ممانعت تین طرح سے ہوا، ایک عقیدۂ ولادت سے استحالہ کے لئے کافی ہے (۱) اللہ کی ذات تمام صفات کمالیہ سے موصوف ہے، ہر قسم کے عیب اور نقصان سے پاک ہے اُس کی ذات کی تکمیل کے لئے کسی حالت منتظرہ کی ضرورت نہیں، اور بیٹے کا وجود خود دلالت کرتا ہے کہ ایک وقت میں باپ کا وجود تھا اور بیٹے کا نہ تھا، باپ بیٹے سے ہمیشہ مقدم ہوتا ہے، گویا ایک وقت میں باپ کو صاحب ولد نہیں کہا جاتا تھا جب اولاد ہو گئی تو صاحب ولد کہنا صحیح ہوا جس کا مطلب ہوا کہ بعض تکمیل صفات باپ میں پہلے موجود نہ تھیں وجود ولد کے بعد پیدا ہو گئیں اور اللہ کی شان میں کسی تکمیلی صفت کا عدم ماننا اُس کی ذات کی تنقیص ہے حالانکہ اُس کی ذات ہر عیب و نقصان سے پاک ہے، پھر کس طرح اسکو صاحب اولاد قرار دیا جا سکتا ہے اور کیوں اسکی ذات کو ناقص مانا جاتا ہے (۲) بیٹے کی ضرورت دو بنا پر ہوتی ہے ایک تو بقاء نوع کے لئے ایک شخص ہمیشہ تو اور قائم نہیں رہ سکتا بقاء شخصی محال ہے اب اگر سلسلۂ توالد و تناسل جاری نہ ہو تو کچھ زمانہ کے بعد نوع کا ہی خاتمہ ہو جائیگا، لامحالہ سلسلۂ نوعی کے بقاء کے لئے بیٹا بیٹی اور پھر اُن کی نسل در نسل کی ضرورت ہے، دوسرے اُس وقت اولاد کی ضرورت ہوتی ہے جب باپ ضروریات کی تکمیل بذات خود نہ کر سکے خواہش و مہمات کی ادائیگی کامل طور پر نہ کر سکے کسی دستگیر اور معاون کا محتاج ہو، اللہ ان دونوں خوبیوں سے بے نیاز ہے نہ تو اسکو اپنی نوع کے بقاء کی ضرورت ہے کیونکہ وہاں نوع اور شخص ایک ہی ہیں اس کی ذات کو فنا، عدم اور زوال کا احتمال ہی نہیں وہ ازلی سرمدی قدیم لم یزل ہے واجب الوجود ہے عدم کی کوئی بات اس کی طرف اشارۃً بھی نہیں مل سکتا لہذا اُس کو اولاد کی ضرورت نہیں، پھر وہ اپنی کارسازی اور خلاقی میں بے نیاز ہے، رزاقی، آمریت، اجلال اور اقتدار میں کسی کا محتاج نہیں، تمام مشاغل الوہیت خود ہی سر انجام دے سکتا ہے اور دے رہا ہے اور دیتا رہے گا اسکو اولاد کی کیا ضرورت (۳) تیسری توالد یہ ہے کہ نوعی افراد کا اضافہ ہو جائے ایک گھوڑے سے مختلف گھوڑے، ایک آدمی سے چند آدمی، ایک خاص نوع کے پرندے سے اُسی نوع کے چند پرندے پیدا ہو جائیں لیکن اللہ کی شان میں اس بات کا احتمال بھی نہیں آسمان و زمین یعنی کل عالم میں اس کا ہم نوع ایک بھی نہیں جو کچھ ہے اس کا مملوک مخلوق اور عبد ہے، ہر اولاد باپ کی ہم نوع ہوتی ہے اور مملوک و مخلوق نہیں ہوتی، باپ بیٹے کا خالق نہیں ہوتا، ایک بیٹا اس کا جزو ہوتا ہے، اللہ ہر چیز کا مالک، خالق اور معبود مطلق ہے، پھر کیونکر کوئی مخلوق اس سے رشتۂ توالد قائم کر سکتی ہے، اس آیت سے مطلب یہ ہے کہ یہ تو استحالۂ ولادت کے دلائل تھے اب بتاؤ تمہارے پاس اپنے عقیدہ کو ثابت کرنے کے لئے کیا دلیل ہے، اگر کوئی دلیل ہو تو پیش کرو، جب عقیدہ کو کوئی عقلی نقلی ثبوت نہیں تو کیوں اللہ پر بہتان تراشی کرتے ہو، ایسی باتیں بولتے ہو جن کو نہیں جانتے کیوں اللہ کی طرف منسوب کرتے ہو

صحابہ کو تسلی ہو اور تبلیغ و بیان پر مزید پختگی پیدا ہو کہ ہمیشہ سے کفار کا یہی دستور چلا آیا ہے کہ اہل حق کو بقدر امکان تکلیف دیتے رہے ہیں نیز کفار مکہ کو عبرت ہو کہ انبیاء کی اطاعت نہ کرنے اور ان سے سرتابی کرنے کی وجہ سے گزشتہ اقوام تباہ ہو گئی ہیں شاید ہمارا بھی وہی حشر ہو۔ دوسرے ہر قسم کا کلام سنتے سنتے سننے والے کو کلام کا لطف ویسا نہیں آتا جتنا اس کے بدلنے سے آتا ہے۔ اسلوب بیان کی تبدیلی ضروری چیز ہے پہلے برہانی طریقہ تھا اب خطابی طریقہ ہے پہلے دعوت غور دی گئی تھی اب درس عبرت دینا مقصود ہے۔ (۳) گزشتہ انبیاء اور ان کی قوموں کے مفصل واقعات و حالات بیان کر کے حضور ﷺ کا اعجاز ظاہر کرنا مقصود ہے کہ باوجودیکہ آپ لکھے پڑھے نہیں نہ علماء سے میل جول اور معاشرت کا موقعہ ملا پھر بھی ہزاروں برس پہلے کے ایسے واقعات بیان کیے اور ان سے ایسے بیش قیمت نتائج نکالے جو اصل سے سر مو متفاوت نہیں۔ اہل تاریخ اور گزشتہ الہامی کتابیں پڑھنے والے سر جوڑ کر بیٹھ جائیں اور کوشش کریں کہ بیانات قرآن کی کوئی غلطی پکڑ سکیں یہ ناممکن ہے۔ ان آیات میں حضرت نوح ؑ کے قصہ سے آغاز فرمایا۔

## تحقیق اجزاء

مقامی و تذکیری مقام سے مراد یا قیام ہے اور یہی ہے یا اقامت طویل مراد ہے کیونکہ حضرت نوح ؑ نے طوفان سے پہلے ساڑھے نو سو برس تبلیغ فرمائی اور کھڑے ہو کر وعظ کہنا مراد ہے جس طرح کہ واعظوں کا قاعدہ ہے۔ آخری معنی کو اہل تفسیر نے ترجیح دی ہے۔

فَاَجْمِعُوْٓا اَمْرَكُمْ یعنی پختہ ارادہ کر لو پورا سامان مہیا کر لو اپنے معبودوں کو بھی اپنی حمایت کی دعوت دے لو جن کو تم نے اللہ کا شریک کر رکھا ہے اپنی مشورہ کو بھی پوشیدہ نہ رکھو کہ تب صاف صاف ارادہ مصمم کر کے پوری طاقت کے ساتھ میرے ہلاک کرنے کی کوشش کر لو۔

خلاصہ مطلب یہ ہے کہ نوح ؑ کو جب وعظ کہتے کہتے اور نصیحت کرتے کرتے طویل وقت گزر گیا اور کفار بھی تنگ آ گئے اور آپ کو دھمکانے لگے کہ ہم تم کو قتل کر ڈالیں گے ورنہ اپنے ان پند و نصائح سے باز آ جاؤ تو آپ نے فرمایا لوگو! اگر تم میری طویل نصائح سے تنگ آ گئے ہو اور مجھے قتل کرنے کا ارادہ کر لیا ہے تو سب مل کر اپنا زور لگا کر کوشش کر دیکھو اپنے ارادے و عزم کو پختہ کر لو کوئی بات اٹھا کر نہ رکھو اپنے شرکاء کو بھی حمایت کے لئے بلا لو خوب کھل کر ایک دوسرے کی مدد کرو اور سب مل کر مجھ پر حملہ کر دو مجھے تمہارا کچھ پرواہ نہیں اگر اس پر بھی تم میرا کچھ نہ بگاڑ سکے اور باوجود میری نصیحت سے منہ موڑا اور شرک نہ چھوڑا تو دیکھ لو اپنی ناکامی کو چکھ لو کہ میں تم سے وعظ و نصیحت کے کسی معاوضہ کا خواستگار نہیں نہ دولت و مال چاہتا ہوں نہ عزت و شہرت

کا خواستگار ہوں۔ اسی نے مجھے حکم دیا ہے کہ اسی کے احکام کا مطیع رہوں اور فرمانبرداری پر استقامت رکھوں اور اپنے نفس و ارادہ کو اسی کے سپرد کر دوں چنانچہ میں نے اسی کے حکم کی تعمیل کی ہے اب نہ کسی سے کچھ توقع رہا نہ ڈر میرے تمام معاملات کا مرکز بس اسی کی ذات ہے۔ غرض کافروں نے نہ مانا اللہ نے ان کو غرق کر دیا جو مومن تھے ان کو تباہ شدگان کا جانشین بنایا۔ ڈوبے ہوؤں کی املاک وارثی ہو کر نئے طبقہ کے ہاتھ میں آ گئیں اور انہیں سے نسل انسانی کی افزائش ہوئی اور خلافت ارضی کا اعزاز انہی کو حاصل ہوا پھر کچھ مدت کے بعد کفر و شرک کی تاریکی پھیلنے لگی حق پر باطل غالب آنے لگا تو اظہار ہدایت اور اعلان صداقت کے لئے ہود، صالح، ابراہیم اور شعیب وغیرہ انبیاء کو مبعوث کیا مگر ہر نبی کو اسی کی قوم کی ہدایت کے لئے بھیجا۔ انبیاء نے ہر چند اپنی صداقت اور اپنے اقوال کی حقانیت کے ثبوت پیش کیے مگر کافر جس بات کو ایک مرتبہ نہ مانتے تھے اس کو ماننے والے ہی نہ تھے چونکہ انہوں نے راہ حق سے تجاوز اور حد اعتدال سے باہر قدم رکھا تھا اس لئے خدا نے ان کے دلوں پر گمراہی کی مہر لگا دی ان کی تقدیر میں سعادت ایمان ہی نہ تھی وہ ازلی کافر تھے۔ قانون قدرت ہی ایسا ہے کہ جو ہدایت کا خواستگار نہیں ہوتا اس کو ہدایت نہیں کی جاتی بلکہ گمراہی کی مہر اس کے دل پر لگا دی جاتی ہے۔

**مقصود بیان:-** کفار کو تباہی و بربادی کی دھمکی۔ اہل ایمان کو کافروں کی ایذا رسانی پر صبر کرنے کی تلقین اور اللہ پر بھروسہ رکھنے کی ہدایت۔ اس بات کا اظہار کہ اہل ایمان کو عسرت میں نہ گھبرانا چاہیے نہ ناامید ہونا مومن کو مرکز بیم و رجا فقط ذات الٰہی کو بنانا چاہیے اپنے کل ارادے و خواہشات بلا شک و شبہ خوشی کو رضائے مولا کے سپرد کر دینا لازم ہے۔ اس امر کا ضمنی اظہار کہ بالآخر اہل حق غالب آتے ہیں باطل پرست برباد ہو جاتے ہیں۔ خلافت ارضی کا استحقاق صرف اہل حق کو ہی ہے۔ آیت رد مشرک دلالت کر رہی ہے کہ حضرات انبیاء کو صرف انہی کی قوموں کی ہدایت کے لئے بھیجا گیا تھا اولی دعوت عالمگیر نہ تھی جو لوگ فی نفسہ ہدایت کے متمنی نہیں ہوتے اور راہ حق سے ہٹ کر اپنے اوپر ضد پابندی کرتے ہیں اللہ بھی ان کی گمراہی پر مہر ثبت فرما دیتا ہے پھر ان کو ہدایت نصیب نہیں ہوتی۔ تمام افعال اللہ کی قدرت و مشیت کے تابع ہیں بندہ کا اور ہر ایک کا خالق اللہ ہے۔ وغیرہ

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى وَ

اس کے بعد ہم نے موسیٰ و ہارون کو فرعون اور اس کی قوم کے پاس

هٰرُوْنَ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ىِٕهٖ بِاٰيٰتِنَا

مخالفت اور جی القانہ طاقت نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ وغیرہ۔

وَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا هُوْدًا وَّالَّذِيْنَ

جب اُن پر ہمارا عذاب آ پہنچا تو ہم نے ہود کو اور ہود کے ساتھی مسلمانوں کو

اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا ۚ وَنَجَّيْنٰهُمْ

اپنی رحمت سے ہم نے اس سے بچا لیا اور ہم نے

مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ۝ وَتِلْكَ عَادٌ

سخت عذاب سے نجات دی یہی قوم عاد تھی

جَحَدُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَعَصَوْا رُسُلَهٗ

جس نے اپنے پروردگار کی آیتوں کا انکار کیا اور اس کے پیغمبروں کی نافرمانی کی

وَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ۝ وَ

اور ہر سرکش مخالف کے کہنے پر چلے نتیجہ یہ ہوا

اُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً وَّيَوْمَ

کہ اس دنیا میں بھی اور قیامت کے دن بھی ان کے پیچھے لعنت

الْقِيٰمَةِ ۭ اَلَآ اِنَّ عَادًا كَفَرُوْا رَبَّهُمْ

لگا دی گئی خوب سن لو عاد نے اپنے رب کا انکار کیا

اَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ قَوْمِ هُوْدٍ ۝

آگاہ ہو کہ ہود کی قوم عاد پر لعنت

## تفسیر

ان سرکشوں کی سرکشی حد سے بڑھ گئی تو قہر الٰہی جوش میں آیا۔ اللہ تعالیٰ کا ایک زبردست طوفان اٹھا جس نے تمام آبادی کو تہ و بالا کر دیا۔ ہزاروں لاکھوں لاشوں کے انبار لگ گئے کھجوروں میں لٹک گئے مکانوں کے اندر دب گئے۔ ہوا سے اڑ کر پہاڑوں اور درختوں سے ٹکرا کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے۔ رسول پاک کے زمانہ تک ان کے کھنڈر اور آثار موجود تھے سر راہ سے گزرنے والے عرب ان کو دیکھتے اور جانتے تھے۔ حضرت ہود کو ان کی جماعت کے ساتھ خدا نے بچا لیا۔

## ایک شبہ کا ازالہ

ہود کی قوم میں سوائے حضرت ہود کے اور کوئی پیغمبر نہ ہوا پھر ان کی تباہی کی وجہ ان کی نافرمانی کو کیوں قرار دیا اور عَصَوْا رُسُلَهٗ کیوں فرمایا۔ یہ ایک شبہ ہے جس کا جواب دو طرح دیا گیا ہے۔ اول یہ کہ پیغمبر وقت پر ایمان لانا اس شرط پر موقوف ہے کہ اس سے پہلے کے تمام پیغمبروں کو مانا جائے۔ قوم ہود نے فقط حضرت ہود کی تکذیب کی تھی مگر آپ سے پہلے کے کسی پیغمبر کو نہیں مانتی تھی۔ نہ نوح کو نہ ادریس و شیث وغیرہم کو۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ تمام پیغمبر نفس رسالت اور اصول پیغمبری میں یکساں ہیں۔ اس لئے اگر ایک پیغمبر کا بھی انکار کر دیا جائے تو باوجود دوسرے پیغمبروں کی تصدیق کے ایسے شخص کو عموماً پیغمبروں کا منکر قرار دیا جائیگا۔ قوم ہود نے حضرت ہود کا انکار کیا تو گویا کل پیغمبروں کا انکار کیا کیونکہ دوسرے پیغمبروں نے ہود کی رسالت کی تصدیق کی۔ اور جب پیغمبروں کی رسالت کی تصدیق کو نہ مانا تو گویا اُن کی بھی تکذیب کی۔

**مقصود بیان:** نجات محض رحمت الٰہی ہے کسی استحقاق پر مبنی نہیں۔ یعنی حضرت ہود اور اُن کی جماعت کو نجات دی محض اپنے رحم و کرم سے لفظ رحمت میں اس طرف اشارہ ہے کہ کسی کو اپنے اعمال و افعال پر مغرور نہ ہونا چاہیے اگر نیک ہوں تو گھمنڈ نہ کرنا چاہیے کیونکہ دنیوی نجات اعمال پر نہیں اخروی سعادت یہ کہ فضل الٰہی ہے۔ وہ اپنی رحمت سے جس کو چاہے نجات عطا فرمائے۔ ظالم مغرور سرکش اور سرغنہ کافروں اور فاسقوں کی بات نہ ماننی چاہیے۔ وغیرہ

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ قَالَ يٰقَوْمِ

اور ثمود کی قوم کی طرف صالح کو ہم نے ان کے پاس بھیجا صالح نے کہا اے میری قوم

اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ

اللہ کی عبادت کرو جس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں

هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ

اسی نے تم کو زمین سے پیدا کیا اور زمین پر آباد

فِيْهَا فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ۭ اِنَّ

کیا تم اس سے توبہ استغفار کرو میرا

رَبِّيْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ ۝ قَالُوْا يٰصٰلِحُ قَدْ

رب قریب اور دعا قبول کرنے والا ہے قوم والے بولے صالح

كُنْتَ فِيْنَا مَرْجُوًّا قَبْلَ هٰذَآ اَتَنْهٰىنَآ

اس سے پہلے تو ہم کو تم سے امیدیں تھیں کیا جس چیز کی

مستقل جیں اختیار فرمایا۔ حضرت نوح سے ۲۰۰۶ برس بعد حضرت ابراہیم ملک بابل میں مبعوث ہوئے۔ اس زمانہ میں کلدانیوں کا بہت زور تھا شاہ وہاں کا نمرود عرصہ گزرا تھا جس کا مفصل قصہ پہلے گزر چکا اعادہ فضول ہے۔ آپ نے کفار کے مقابلے کے لئے فلسطین اور اطراف شام میں سکونت اختیار کی ۱۷۵ برس دنیا میں رہے۔ آپ کے صاحبزادے اسحاق کی عمر ۱۸۰ سال کی ہوئی اور حضرت اسحاق کے بیٹے یعقوب کی عمر ۱۴۷ سال کی۔ حضرت لوط حضرت ابراہیم کے بھتیجے یا بھانجے تھے اور بابل سے آپ کے ساتھ آئے تھے۔ لوط بھی پیغمبر تھے مگر حضرت ابراہیم کے تابع۔ حضرت لوط کی قوم لواطت کے مرض میں مبتلا تھی۔ آپ نے نصیحت کی نہ مانی تو عذاب کے فرشتے انسانی شکل میں نازل ہوئے جنہیں قوم لوط کو تباہ کرنے سے پہلے حضرت ابراہیم کی طرف آئے۔ آپ اُس وقت باہر کھڑے تھے۔ سرشت میں مہمان نوازی تھی اس لئے گھر میں لائے۔ کھانا سامنے رکھا۔ مگر آدمی نما فرشتوں نے ہاتھ نہ بڑھایا۔ آپ نے اس وقت تک نہ پہچانا تھا۔ بمقتضائے بشریت عقل و دستور کے مطابق دل میں اندیشہ پیدا ہوا کہ شاید یہ لوگ دشمن ہیں کسی بری نیت سے ارادہ کرنے آئے ہیں اسی وجہ سے میرا کھانا نہیں کھاتے۔ جس وقت فرشتوں نے بعد کا اظہار کیا۔ حضرت سارہ بھی موجود تھیں۔ حضرت لوط اور ان کے ساتھیوں کی نجات کی خبر سن کر ہنس پڑیں۔ فرشتوں نے ان کو ایک صاحبزادے اسحاق پیدا ہونے کی بشارت دی۔ ورنہ فقط لوط کا ہونے کی خبر ہوتا ہونے کی ... حضرت سارہ کو تعجب ہوا۔ پیرانہ سالی میں اولاد کا ہونا بھی واقعی عجیب ہے فرشتوں نے قدرت الٰہی کا حوالہ دیتے ہوئے تعجب رفع کر دیا۔ فرشتوں کی تعداد کتنی تھی؟ اس میں اہل تفسیر کا اختلاف ہے۔ عطاء کے قول پر صرف جبرئیل میکائیل اور اسرافیل تھے۔ ضحاک نے نو کی تعداد ظاہر کی ہے سدی نے گیارہ اور مقاتل نے بارہ۔ محمد بن کعب کے نزدیک آٹھ تھے بہر حال بالاتفاق جبرئیل ضرور تھے۔ باقی مختلف فیہ ہے۔

**مسئلہ** آداب سلام میں مذکور ہے کہ جب کوئی کسی کے گھر جائے تو آنے والا پہلے سلام کرے چنانچہ فرشتوں نے حضرت ابراہیم کو سلام کیا لیکن بجائے جملہ فعلیہ استعمال کیا۔ حضرت ابراہیم نے سلام کا جواب دیا مگر جملہ اسمیہ استعمال کیا اور قاعدہ ہے جملہ اسمیہ ... دوام کو تقاضا کرتا ہے ... لہٰذا حضرت ابراہیم کا سلام فرشتوں کے سلام سے احسن ہوا یہی قرآن کا حکم ہے۔

**مقصود بیان:** ہر آدمی کو سلام کرنا چاہئے خواہ جان پہچان ہو یا نہ ہو۔ فرشتے آدمی کی شکل اختیار کر سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ نبی اور ولی بعض باتیں نہ جانتے ہوں ... مہمان نوازی انبیاء کا شیوہ ہے۔ انسان ... اخلاق ... ترغیب دی گئی ہے۔

چنانچہ حضرت سارہ کو بڑھاپے میں اولاد کی بشارت سن کر تعجب ہوا۔ اللہ ہر چیز پر قادر ہے جو ظاہری اسباب نہ ہونے کی حالت میں بھی اپنی رحمت سے نواز سکتا ہے۔ نیک اولاد بھی اللہ کی رحمت ہے۔ حضرت ابراہیم کا سارا گھر بابرکت تھا۔ آیات میں ... مراد لیا ہے کہ اللہ کی رحمت سے کسی وقت مایوس نہ ہونا چاہئے نیکی کی کوشش کرتی رہنا چاہئے اور خدا سے ہر وقت دعا کرتے رہنا لازم ہے۔ وہ قادر برتر ہے دعا قبول فرماتا ہے۔ وغیرہ۔

فَلَمَّا ذَهَبَ عَنْ إِبْرَاهِيمَ الرَّوْعُ وَجَاءَتْهُ

غرض جب ابراہیم کا ڈر جاتا رہا | اور آئی خوشخبری

الْبُشْرَىٰ يُجَادِلُنَا فِي قَوْمِ لُوطٍ ۝ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ

جھگڑنے لگے قوم لوط کے بارے میں ہم سے جھگڑنے لگے | بلاشبہ ابراہیم

لَحَلِيمٌ أَوَّاهٌ مُنِيبٌ ۝ يَا إِبْرَاهِيمُ أَعْرِضْ

بڑے تحمل والے زیادہ آہ کرنے والے رجوع کرنے والے تھے (ہم نے کہا) اے ابراہیم چھوڑ دے

عَنْ هَٰذَا ۖ إِنَّهُ قَدْ جَاءَ أَمْرُ رَبِّكَ ۖ وَ

اس کو بے شک | تمہارے رب کا | حکم | آ پہنچا | اور بے شک

إِنَّهُمْ آتِيهِمْ عَذَابٌ غَيْرُ مَرْدُودٍ ۝

ان پر عذاب | آنے والا ہے | نہ ٹلنے والا

**تفسیر** فرشتوں کے اظہار سے حضرت ابراہیم کی گھبراہٹ دور ہوئی اور قوم لوط پر عذاب نازل ہونے کی وعید سنی تو چونکہ آپ فطرۃً نرم خو و رحم دل تھے کسی خطاکار کو فوری سزا دینی پسند نہیں کرتے تھے اور ہر معاملہ میں خلوص کے ساتھ اللہ کی طرف رجوع کرتے تھے۔ اسلئے امید ہوئی کہ شاید میری سفارش سے اللہ اس عذاب کو ٹال دے اور قوم لوط کو ہدایت نصیب ہونے کا موقع مل جائے۔ اس امید کو پیش نظر رکھتے ہوئے فرشتوں سے مجادلہ کرنے لگے اور سفارش پر آ گئے۔ فرشتوں نے کہا ہم اس بستی کے رہنے والوں کو ضرور برباد کر کے چھوڑیں گے۔ حضرت ابراہیم نے فرمایا اگر وہاں پچاس مسلمان ہوں تب بھی کیا تم ان کو تباہ کر دو گے؟ فرشتوں نے کہا نہیں۔ فرمایا اگر چالیس ہوں؟ فرشتوں نے کہا نہیں۔ فرمایا اگر تیس ہوں؟ فرشتوں نے کہا تب بھی نہیں۔ دس اور پانچ کے جواب میں بھی فرشتوں نے عذاب نازل کرنے سے انکار کیا تو آپ نے یقین کرتے ہوئے کہ لوط تو ضرور مومن ہیں فرمایا اگر ایک مومن موجود ہو تو کیا کرو گے؟ فرشتوں نے کہا اس کو بھی ہلاک نہ کریں گے۔ فرمایا تو وہاں لوط

سو لواطت سے جماع زیادہ پاک فعل ہے۔ پھر میری بات کیوں نہیں مانتے۔

**مقصود بیان:** کسی کے مہمانوں کی رسوائی درحقیقت میزبان کی رسوائی ہے۔ مہمان نوازی پیغمبرانہ شیوہ ہے۔ اور فرشتوں کو مہمان رکھنے سے حضرت لوط پریشان اور تنگدل ضرور ہوئے تھے۔ حضرت لوط نے شروع میں فرشتوں کو نہیں پہچانا تھا۔ لواطت نجس فعل ہے جو بیماری کا باعث ہوتا ہے۔ اور کبھی بدبختوں کو عقلمندی کی بات بھی سمجھ میں نہیں آتی۔

قَالَ لَوْ أَنَّ لِي بِكُمْ قُوَّةً أَوْ آوِي إِلَىٰ
لوط نے کہا کاش مجھ میں تمہارے مقابلہ کی طاقت ہوتی یا مجھ کو کسی زبردست

رُكْنٍ شَدِيدٍ ۝ قَالُوا يَا لُوطُ إِنَّا رُسُلُ
سہارے کی پناہ مل جاتی۔ مہمانوں نے کہا اے لوط ہم تمہارے رب کے فرستادے

رَبِّكَ لَن يَصِلُوا إِلَيْكَ فَأَسْرِ بِأَهْلِكَ
ہیں۔ ان لوگوں کی رسائی تم پر نہ ہو سکے گی۔ تم کچھ رات رہے سے

بِقِطْعٍ مِّنَ اللَّيْلِ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنكُمْ أَحَدٌ
اپنے گھر والوں کو لے جاؤ اور تم میں سے کوئی مڑ کر نہ دیکھے

إِلَّا امْرَأَتَكَ إِنَّهُ مُصِيبُهَا مَا أَصَابَهُمْ
الا تمہاری بیوی (ضرور مڑ کر دیکھے گی) اس پر بھی وہی عذاب آنے والا ہے جو ان پر آئے گا

إِنَّ مَوْعِدَهُمُ الصُّبْحُ أَلَيْسَ الصُّبْحُ
ان کا وقت مقرر صبح ہے کیا صبح قریب نہیں

بِقَرِيبٍ ۝ فَلَمَّا جَاءَ أَمْرُنَا جَعَلْنَا عَالِيَهَا
ہے۔ غرض جب ہمارا عذاب آپہنچا تو ہم نے اس بستی کو

سَافِلَهَا وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهَا حِجَارَةً مِّن
تہ و بالا کر دیا۔ کنکریلے پتھر اس پر بہت

سِجِّيلٍ مَّنضُودٍ ۝ مُّسَوَّمَةً عِندَ
برسائے جن پر خدا کی طرف سے نشان کر دیے گئے

رَبِّكَ ۖ وَمَا هِيَ مِنَ الظَّالِمِينَ بِبَعِيدٍ ۝
تھے۔ اور وہ بستی ان ظالموں سے کچھ دور بھی نہیں ہے

## تفسیر

جب لوط کی بیوی نے چھت پر چڑھ کر یا باہر نکل کر خوبصورت مہمانوں کے آنے کی اطلاع قوم کو پہنچا دی اور قوم والے دوڑتے آئے تو حضرت لوط نے دروازہ بند کر لیا اور خود دروازہ کے باہر لوگوں کو سمجھانے اور روکنے لگے۔ لوگوں نے ایک نہ مانی۔ دروازہ کھلا توڑ دیوار پر سے چڑھنے لگے۔ حضرت لوط مضطرب ہو کر کہنے لگے کاش مجھ میں بذات خود تمہاری مدافعت کی قوت ہوتی یا میرا خاندان یہاں ہوتا کہ تم کو روک سکتا۔ وجہ یہ تھی کہ سدوم کے باشندے اگرچہ تعداد میں چار لاکھ تھے مگر حضرت لوط کا رشتہ دار کوئی نہ تھا۔

امام نووی نے رکن شدید سے ذات الٰہی مراد لی ہے۔ مگر یہ تفسیر غلط ہے۔ سیاق آیات کے بھی خلاف ہے اور حدیث کے بھی۔ ابوہریرہ کی روایت سے ثابت ہے کہ حضور اقدس نے حضرت لوط کے اس قول کو قابل استغفار قرار دیا تھا اور فرمایا تھا رحم اللہ لوطا ان کان یاوی الی رکن شدید۔ اگر ذات الٰہی مراد لی جائے تو پھر قابل استغفار اس قول کو کس طرح قرار دیا جا سکتا ہے۔

عذاب کا وقت آیا تو فرشتوں نے کل بستی کی زمین بالکل الٹ دی ہر طرف کو زیر و زبر کر دیا۔ یہ پانچ بستیاں تھیں۔ سب سے بڑی آبادی سدوم کی تھی کل بستیوں کو مؤتفکات کہا جاتا ہے۔ زیر و زبر ہونے کے بعد اس پر پھر بھی پتھر یا کنکر یا اینٹوں کی بارش ہوئی۔ حسن بصری اور سدی کا قول ہے کہ ہر پتھر پر مہر سی لگی تھی۔ قتادہ عکرمہ اور فراء کا قول ہے کہ ہر پتھر پر سرخ و سیاہ لکیریں تھیں۔ ابن جریج کہتے ہیں کہ پتھروں پر ایک خاص نشانی تھی جس سے واضح طور پر شناخت ہو سکتی تھی کہ یہ زمین کے پتھر نہیں ہیں۔
آیات کا مطلب واضح ہے۔

**مقصود بیان:** جسمانی طاقت بھی عجیب چیز ہے۔ حضرت لوط کے مکاشفات کا سلسلہ اس وقت بند تھا اسی لئے فرشتوں کو نہ پہچان سکے اور ظاہری اسباب کی طرف نظر دوڑائی جسمانی قوت اور رفقاء و مددگاروں کی طاقت کی تمنا کی۔ آیت سے یہ امر مستنبط ہوتا ہے کہ نزول عذاب کا وقت صبح کا تھا۔ گویا رحمت اور عذاب دونوں عموماً صبح کے قریب نازل ہوتے ہیں۔ بدکاروں کی تباہی کو مڑ کر بھی نہ دیکھنا چاہئے۔ جہاں تک ممکن ہو مقام عذاب سے جلد از جلد بھاگنا لازم ہے۔ لواطت سخت ترین جرم ہے جس کی سزا بھی بہت اہم ہے۔ کم از کم پتھروں سے مارنا اور ہلاک کرنا چاہئے۔ موجودہ مسلمانوں کے لئے لمحۂ فکریہ ہے اور اس عبرت کی شدید ضرورت ہے۔ قوم لوط کی بستیوں کو الٹ دینے سے اس طرف اشارہ ہے کہ وہ بھی وضع فطرت کے خلاف عمل کرتے تھے۔ لواطت عکس فطرت ہے۔ لہذا سزا دینے کے لئے بھی انہی کی بستی کو الٹ دیا۔ وغیرہ۔

وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۚ قَالَ يَا قَوْمِ

اور اہل مدین کی جانب ہم نے اُن کے بھائی شعیب کو بھیجا شعیب نے کہا اے میری قوم

اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ

اللہ کی عبادت کرو۔ جس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں

وَلَا تَنقُصُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيزَانَ ۚ إِنِّي

اور ناپ تول میں کمی نہ کیا کرو میں تم کو اس وقت

أَرَاكُم بِخَيْرٍ وَإِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ

آسودہ دیکھ رہا ہوں مگر ایک احاطہ کرنے والے دن کے عذاب سے

يَوْمٍ مُّحِيطٍ ۝ وَيَا قَوْمِ أَوْفُوا الْمِكْيَالَ

اندیشہ کر رہا ہوں اے میری قوم انصاف سے

وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ ۖ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ

پوری ناپ تول کیا کرو اور لوگوں کی چیزیں

أَشْيَاءَهُمْ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ۝

کم نہ دیا کرو اور زمین میں فساد پھیلاتے مت پھرو

بَقِيَّتُ اللَّهِ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۚ

اگر تم ایماندار ہو (تو سمجھ لو) اللہ کا حلال نفع تمہارے لئے بہتر ہے

وَمَا أَنَا عَلَيْكُم بِحَفِيظٍ ۝

اور میں تم پر نگہبان نہیں ہوں

**تفسیر** یہ پانچواں واقعہ قوم مدین کا ہے۔ مدین قوم کا بھی نام ہے اور شہر کا بھی اور حضرت ابراہیم کے صاحبزادہ کا بھی۔ مقریزی نے خطط میں لکھا ہے کہ قوم مدین مدیان بن ابراہیم کی اولاد ہیں۔ مدیان کی بیوی رعوا بنت لقطان کنعانیہ تھی بحر قلزم کے کنارے تبوک کے محاذی چھ منزل کے فاصلہ پر قوم مدین آباد ہوئی تھی۔ اس بستی کو مدین کہا جاتا تھا۔ ابن کثیر نے بیان کیا کہ مدین عرب کا ایک قبیلہ تھا جو حجاز و شام کے درمیان آباد تھا۔ انہی کے مسکن کو مدین کہا جاتا تھا۔ ابن کثیر نے بیان کیا کہ مدین عرب کا ایک قبیلہ تھا جو حجاز و شام کے درمیان آباد تھا۔ انہی کے مسکن کو مدین کہا جاتا تھا۔ بہرحال جب اس قوم کی بدکاری حد سے بڑھ گئی شرک فسق فجور رہزنی اور ناپ تول میں کمی کرنے کی یہ قوم خوگر ہوگئی اور اللہ کی آباد زمین تباہی و فساد سے بھر گئی تو انہی میں سے خدا نے حضرت شعیب کو نبی بنا کر اصلاح پر مامور فرمایا۔ حضرت شعیب نے توحید کا اعلان کیا شرک سے منع کیا۔ ناپ تول پورا پورا کرنے کی ہدایت کی۔ رہزنی اور تباہ کاری کی مخالفت کی۔ یہ بھی فرمایا کہ اس وقت تم لوگ خوش حال اور آسودہ ہو تم کو اس بے ایمانی کی ضرورت نہیں مجھے اندیشہ ہے کہ کہیں عذاب الٰہی نہ نازل ہو جائے لیکن قوم پر کوئی اثر نہ ہوا۔

قَالُوا يَا شُعَيْبُ أَصَلَاتُكَ تَأْمُرُكَ أَن

قوم والوں نے کہا شعیب کیا تمہاری نماز تم کو یہ بات سکھاتی ہے کہ

نَّتْرُكَ مَا يَعْبُدُ آبَاؤُنَا أَوْ أَن نَّفْعَلَ فِي

ہم اُن چیزوں کی عبادت چھوڑ بیٹھیں جن کی پرستش ہمارے باپ دادا کرتے رہے ہیں یا

أَمْوَالِنَا مَا نَشَاءُ ۖ إِنَّكَ لَأَنتَ الْحَلِيمُ

اپنے مال میں حسب منشا تصرف نہ کر سکیں تم ہی تو بڑے بردبار

الرَّشِيدُ ۝

نیک چلن ہو

**تفسیر** توحید اور اصلاح عمل کی ہدایت سے سرتابی کی۔ توحید کے مقابلہ میں قدیمی رسم و رواج کو ترجیح دی اور آبائی دستور یا عمل کو ترک کرنے پر رضامند نہ ہوئے۔ ناپ تول میں کمی کرنے کو جائز تصرف مالی سمجھے اور اس کی بندش کو حقوق تجارت کی بندش خیال کیا اور بقول ابن عباس تمسخرانہ لہجہ میں بولے کیا تمہاری نماز تم کو یہ بات سکھاتی ہے کہ ہم ان چیزوں کی عبادت چھوڑ بیٹھیں جن کی پرستش ہمارے باپ دادا کرتے رہے ہیں یا اپنے مال میں حسب منشاء تصرف نہ کر سکیں تم تو بڑے نیک اور سیدھے سادھے آدمی ہو تجارتی رنگ سے واقف نہیں۔

**مقصود بیان:** حضرت شعیب نے اصلاح عمل سے پہلے توحید کی تبلیغ کی اور عملی حق کو ایمان پر مشروط کیا۔ اس سے صراحت طور پر معلوم ہوتا ہے کہ شرعی احکام پر کوئی عمل بغیر ایمان و توحید کے قابل قبول نہیں۔ جن لوگوں کے دماغ مسخ ہو جاتے ہیں اور دولت پرستی تک آ جاتا ہے وہ اصلاحی ہدایات کو آزادی کی بندش سمجھتے ہیں تو غریب

سے سفارش کی خواستگار رہیں یہ بات مرتبۂ نبوت کے خلاف تھی کہ اللہ کو یہ امر پسند نہ آیا کہ اس کا خاص بندہ دوسروں سے التجا کرے نتیجہ یہ ہوا کہ ساقی کو مدت تک یوسف کی یاد ہی نہ آئی۔

امام رازی نے فَاَنْسٰىهُ الشَّيْطٰنُ کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ یوسف نے ساقی سے درخواست سفارش کی۔ شیطان نے اس وقت اللہ کی یاد سے ان کو غافل کر دیا جس کا نتیجہ یہ ملا کہ چند سال مزید جیل میں رہنا پڑا ساقی کی رہائی تک پانچ سال گزر چکے تھے۔ اس کے بعد تین یا پانچ یا سات سال اور گزارنے پڑے۔ کل میعاد قید آٹھ یا دس یا بارہ سال کی ہوئی۔ وہب بن منبہ کے قول کے بموجب سات سال اور ضحاک (اور ابن عباس) کی روایت بارہ سال قید میں رہے۔ واللہ اعلم

**مقصود بیان:** آیت قُضِيَ الْاَمْرُ بتا رہی ہے کہ خواب صرف ذریعہ علم ہے خود مؤثر نہیں جو کچھ ہونا ہوتا ہے اس کا فیصلہ پہلے سے اللہ کی طرف سے ہو جاتا ہے جس کا علم خواب کے ذریعہ سے آدمی کو ہو جاتا ہے اور خدا کے خاص بندوں کو دوسرے انکشافی ذرائع سے بھی معلوم ہو جاتا ہے جیسا کہ حضرت یوسف کو معلوم ہو گیا۔ خاص بندوں کی معمولی لغزش بھی قابل گرفت ہوتی ہے جن کا مرتبہ زیادہ ہوتا ہے ان کی گرفت بھی زیادہ ہوتی ہے محض ساقی سے سفارش کرانے پر حضرت یوسف کو مدت تک قید میں رہنا پڑا

وَقَالَ الْمَلِكُ اِنِّىْٓ اَرٰى سَبْعَ بَقَرٰتٍ سِمَانٍ

اور بادشاہ (مصر) نے کہا میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ سات موٹی گائیں ہیں

يَّاْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ وَّسَبْعَ سُنْۢبُلٰتٍ

جن کو سات دبلی گائیں کھا جاتی ہیں اور سات سبز بالیاں

خُضْرٍ وَّاُخَرَ يٰبِسٰتٍ ؕ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَاُ اَفْتُوْنِىْ

ہیں اور دوسری (سات) خشک بالیاں ہیں اے اہل دربار تم خواب کی

فِىْ رُءْيَاىَ اِنْ كُنْتُمْ لِلرُّءْيَا تَعْبُرُوْنَ

تعبیر بیان کرو تم میری خواب کی تعبیر دو

قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ ۚ وَمَا نَحْنُ بِتَاْوِيْلِ

اہل دربار بولے یہ تو پریشان خیالات ہیں اور ہم خیالات کی

الْاَحْلَامِ بِعٰلِمِيْنَ

تعبیر نہیں جانتے

**تفسیر**

بیضاوی نے ان آیات کا تفسیری مطلب اس طرح بیان کیا ہے کہ شاہ مصر نے خواب میں دیکھا کہ ایک خشک نہر سے موٹی تازی سات گائیں نکلیں اور اسی نہر سے سات دبلی گائیں برآمد ہوئیں دبلی گائیں موٹی گائیوں کو کھا گئیں۔ اسی طرح سات سبز اور سات خشک بالیاں دیکھیں یہ خواب دیکھ کر بادشاہ خوف زدہ ہو گیا۔ اشراف دانوں سے تعبیر دریافت کی۔ انہوں نے اس خواب کو خواب پریشان بتایا اور تعبیر دینے سے انکار کر دیا۔ انتہی۔ عام طور پر خواب کی حالت میں بھی دماغ اپنا کام کرتا رہتا ہے خواہ صحیح یا غلط۔ بیداری کی حالت میں جو تصورات آدمی کے خیال میں جمع ہو جاتے ہیں انہی کو خواب کی حالت میں دماغ الٹ پلٹ کیا کرتا ہے۔ اگر دماغ یا معدہ میں کوئی فاسد مادہ ہوتا ہے تو اس کی کیفیت عجیب طرح سے نظر آتی ہے مثلاً کسی کو نزلہ زکام ہے یا دماغ میں بخار چڑھ گیا ہے تو خواب میں دیکھتا ہے کہ دریا میں تیر رہا ہوں یا بارش ہو رہی ہے یا دھند آ رہی ہے یا کوئی شراب پی کر یا کوئی تیز چیز کھا کر سویا اور معدہ میں حرکت پیدا ہوئی تو خواب میں دیکھتا ہے کہ آگ جل رہی ہے یا ہوا میں اڑ رہا ہوں لیکن کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ جب معدہ اور دماغ اعتدال کی حالت پر ہے، قوت متخیلہ نفس ناطقہ کے افعال میں دخل بھی نہیں دے رہی ہے، قوت متصرفہ کی کارگزاری بھی درست ہے تو انسانی دماغ یا دوسرے الفاظ میں یوں کہو کہ نفس ناطقہ کی توجہ عالم قدس کی طرف ہوتی ہے، آئندہ پیش ہونے والے واقعات کی جو کیفیت وہاں منقش ہوتی ہے نفس اس کو دیکھتا اور سمجھتا ہے پھر کبھی تو بالکل اصل کیفیت منقش بطور بیداری حواس کو بتا دیتا ہے جیسا کہ سچے خواب میں ہوتا ہے اور کبھی عالم قدس کے معلومات کے مناسب اشیاء کو تلاش کر کے ان معلومات کو مادی لباس پہنا کے دماغ کے سامنے پیش کرتا ہے یہ خواب قابل تاویل اور محتاج تعبیر ہوتا ہے۔ جس وقت آدمی بیدار ہوتا ہے تو اس کے دماغ میں اصل واقعات تو ہوتے نہیں البتہ ان واقعات کے مناسب صورتیں اور مادی جامے ہوتے ہیں جن کا تعبیری علم ہر شخص کو نہیں ہو سکتا خاص خاص علم رکھنے والے واقف ہوتے ہیں مثلاً زبیدہ نے خواب دیکھا کہ بے انتہا آدمی مجھ سے قربت کر رہے ہیں بظاہر خواب نہایت مکروہ ہے مگر اہل تعبیر نے تفسیر کی کہ تم کوئی ایسا کار خیر کرو گی جس سے بکثرت لوگ فیض یاب ہوں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ زبیدہ نے ایک نہر کھدوائی اور آج تک مختلف اوقات کے رہنے والے اس سے سیراب ہوتے ہیں اور اب تک یہ خیر جاری باقی ہے۔ فرعون کے خواب کو کاہنوں اور نجومیوں نے خواب پریشان کہا کیونکہ اصل حقیقت سے وہ آگاہ نہ تھے لیکن بادشاہوں کے خواب اعتدال معدہ اور نظافت دماغ کی وجہ سے اکثر صحیح ہوتے ہیں چنانچہ یہ خواب بھی صحیح تھا۔

وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور وہ باتیں جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے

**تفسیر** بڑے بھائی کو چھوڑ کر باقی نو بھائی کنعان کو گئے اور حضرت یعقوب کو واقعہ کی اطلاع دی۔ باپ نے (بہ تفسیر بیضاوی) جواب دیا تم غلط کہتے ہو بات صرف یہ ہے کہ تمہارے دل کی کارستانی ہے کہ قانون مصر کے خلاف شریعت ابراہیمی کا فتویٰ دے کر بنیامین کو گرفتار کرا دیا۔ اگر تم ایسی بات نہ کہتے تو ہرگز بنیامین گرفتار نہ ہوتا۔ خیر اب تو صبر کرنا ہی مناسب ہے اور صبر جمیل ہی میرے لئے بہتر ہے۔ امید ہے کہ عنقریب ان تینوں کو اللہ مجھ سے ملا دیگا۔ یہ الفاظ آپ نے بذریعہ الہامی مکاشفہ کے فرمائے تھے۔ پھر فرمایا اللہ ہی کو پورا علم ہے کہ یہ واقعہ کیا ہوا۔ اور وہی اپنی مصلحتوں سے واقف ہے یعنی ایسا واقف ہے کہ اس سرگذشت میں کیا اسرار ہیں۔ اس کے بعد لڑکوں کی طرف نہ دیکھا اور التفات نہ کیا اور خلق سے منہ موڑ کر خالق کی طرف توجہ کر کے کہا ہائے یوسف بس آہ کے سوا کوئی اور لفظ زبان سے نہ نکالا۔ وہ گھونٹتے رہے۔ مخلوق سے کوئی شکایت نہ کی۔ رنج کو اندر ہی اندر پی جاتے (فھو کظیم) ہاں آنکھیں اتنی مرتبہ بھیگ کر (روتے روتے) غم کے مارے آنکھیں سفید ہو گئیں۔ بروایت مقاتل چھ سال تک نابینا رہے۔ بعض لوگوں نے کہا ہے کہ آنکھوں کا نور کم ہو گیا تھا۔ شاید غلبۂ حزن یا کثرت آنسوؤں سے پانی اتر آیا ہو۔ اب بھی آہ و بکا کی کثرت دیکھ کر فطرتاً بیٹوں نے یا بیٹوں اور پوتوں نے کہا آپ تو یوسف کو اتنا یاد کرتے ہیں کہ کسی وقت یوسف کی یاد جاتی ہی نہیں۔ اگر یہی حال رہا تو آپ دم مرنے ہو جائیں گے یا مر ہی جائیں گے تو عجیب نہیں۔ حضرت یعقوب نے فرمایا الخ میں تم سے کچھ نہیں کہتا۔ اپنی پریشانی اور رنج کا اپنے اللہ سے شکوہ کرتا ہوں۔ مجھے بعلم نبوت معاملات الٰہی کا جو علم ہے اس سے تم ناواقف ہو یعنی تم اپنے عمل پر میرے عمل کو قیاس مت کرو۔ میں اللہ کی رحمت و حکمت سے جتنا واقف ہوں اتنے تم واقف نہیں۔ میرا رونا بھی حکمت پر مبنی ہے۔

**مقصود بیان:-** نبی کے اندر جو نور فراست ہوتا ہے وہ عام مومنین کے قلبی نور سے زیادہ روشن ہوتا ہے۔ مصیبت کے وقت مسلمان پر لازم ہے کہ دنیا سے منہ موڑ کر اللہ کی طرف متوجہ ہو جائے جس طرح حضرت یعقوب نے کیا۔ زیادہ ہائے ہائے اور واویلا کرنا آداب ایمان کے خلاف ہے۔ اگر اضطراری آہ و نالہ نکل جائے تو کچھ حرج نہیں۔ اپنی مصیبت اور رنج کا ہر ایک سے بیان کرتے پھرنا اہل تقویٰ کا کام نہیں بلکہ مومن پر لازم ہے کہ جو کچھ شکوہ و شکایت کرنا ہو وہ اپنے رب سے کرے۔ نبی کو جو علم الٰہی ہوتا ہے وہ عام لوگوں کو نہیں ہوتا۔ درد اور دکھ کے وقت اضطراراً رونا جائز ہے۔ وغیرہ

**مسئلہ گریہ کی تحقیق** کم فہم حضرات اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت یعقوب باوجود نبی ہونے کے بیٹے کے فراق میں اس قدر روئے اور ایسے روئے کہ آنکھیں بے نور ہو گئیں۔ یہ امر خلاف شان نبوت ہے اور شریعت اسلامیہ میں بھی ناجائز ہے۔ میں اس مسئلہ کی ذرا تحقیق سے بیان کرتا ہوں۔ آیات، احادیث اور اقوال صحابہ و علماء سے ثابت ہے کہ کفار چونکہ آخرت کے قائل نہیں اس لئے مصیبت پڑنے پر وہ بدحواس ہو جاتے ہیں۔ قلب میں صبر کی صلاحیت زائل ہو جاتی ہے۔ انتہائی اضطراب و بے چینی سے واویلا اور جزع فزع کرتے ہیں۔ چونکہ ایسی بدحواسی دلالت کرتی ہے کہ یہ شخص اللہ کی مرضی پر راضی نہیں بلکہ مرضی مولا کا منکر ہے اس لئے اس قسم کا جزع فزع کرنا قطعاً حرام ہے خواہ کوئی روئے یا نہ روئے۔ آنکھوں سے آنسو نکلیں یا نہ نکلیں۔ اسی کے متعلق فرمایا ہے کہ نوحہ کرنا جاہلیت کی رسم ہے۔ جاہلیت کے زمانہ میں عورتیں باہم مل کر یا تنہا تنہا گریبان پھاڑتیں منہ پیٹتیں اور بال نوچتیں پچھاڑیں کھاتیں اور مجالس نوحہ منعقد کرتیں بین کرنے والی کچھ پیشہ ور عورتیں مقرر تھیں۔ جو لوگ دولتمند تھے وہ اپنی میت پر زیادہ نوحہ کرانے کے لئے ان عورتوں کو مقرر کرتے اور وہ تمام ان کی میت کے مناقب و بین کرتی تھیں۔ ایسا نوحہ بالکل حرام ہے۔ رہا حقیقت غم کے تحت آنسو بہنا سکون کے ساتھ یہ تو جائز ہے۔ حضور کے صاحبزادہ ابراہیم کا انتقال ہوا تو سرکار کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ ... فرمایا ابن عوف یہ تو رحمت ہے دل غمگین ہوتا ہے اور آنکھوں میں آنسو بھر آتے ہیں اور ہم صرف وہی بات کہتے ہیں جس سے ہمارا رب خوش ہو جائے۔ ابراہیم ہم تیری جدائی سے یقیناً غمگین ہیں۔ (مسلم و بخاری) جب حضرت زینب کی صاحبزادی کا وقت وفات آیا تو انہوں نے حضور کو بلایا۔ دو مرتبہ کے بلانے پر آپ تشریف لے گئے۔ صاحبزادی آخری حرکت دم توڑ رہی تھیں۔ حضور رونے لگے ایک صحابی نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ روتے ہیں؟ فرمایا میرا رونا رحمت کا ہے (بخاری) حضرت ابوہریرہؓ کی روایت ہے کہ خاندان نبوت میں کسی کا انتقال ہوا عورتوں نے رونا شروع کیا۔ حضرت عمرؓ نے ان کو جھڑکا اور منع کیا۔ حضور نے فرمایا عمر ان کو رہنے دو۔ دل کو صدمہ پہنچا ہے، آنکھ آنسو بھر لاتی ہے اور زمانہ قریب ہے (نسائی) حضرت عائشہ کی روایت ہے کہ عثمان بن مظعون کی میت کو حضور نے بوسہ دیا اس وقت آپ کی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا رہے تھے (ترمذی، ابوداؤد) حضور گرامی کا وقت وفات آیا تو سیدہ زہراؓ نے کہا وَاكَرْبَ اَبَتَاهُ ہائے میرے باپ کی تکلیف۔ حضور نے فرمایا لیکن آج کے بعد تیرے باپ کو کوئی کرب نہیں ہو گا۔ جب حضور کا وصال ہو گیا تو جناب سیدہ رو رہی تھیں اور فرمایا یَا اَبَتَاهُ اَجَابَ رَبًّا دَعَاهُ يَا اَبَتَاهُ مِنْ جَنَّةِ الْفِرْدَوْسِ مَاْوَاهُ يَا اَبَتَاهُ اِلَى جِبْرِيْلَ نَنْعَاهُ جب حضور کو سپرد خاک کر دیا گیا تو سیدہ پاک نے فرمایا اے انس تم لوگوں کے دل نے کیسے گوارا کیا کہ تم نے حضور پر مٹی ڈالی

الَّذِیْنَ کَفَرُوْا الخ اور وَیَقُوْلُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَسْتَ مُرْسَلًا الخ ضرور مدنی ہونگی۔ اور اگر سورت کو مدنی کہا جائے تو آیات ذیل مکی ہونگی:۔ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ دو آیت تک۔ اور بقول بعض یہ حصہ اَلَّذِیْ یُنْکِرُ اَکْثَرُ ہُمْ ۔ لَا الٰہَ اِلَّا ہُوَ دَعْوَۃُ الْحَقِّ بھی مدنی ہے۔

عام اہل تفسیر کے نزدیک پوری سورت میں ۴۳ آیات ہیں اور بیضاوی میں ایک قول کے بموجب ۴۵ کی بھی صراحت کی ہے۔ تفسیر سراج میں ہے کہ اس کے کلمات ۸۵۵ ۔ اور حروف ۳۵۰۰ ہیں۔

جابر بن زید کہتے تھے کہ مرنے کے وقت سورۂ رعد پڑھنی بہتر ہے اس سے نزع کی سختی میں کمی اور موت کی تکلیف میں آسانی ہو جاتی ہے اور دنیا سے کوچ کرنے کا زیادہ افسوس نہیں ہوتا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

میں اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو نہایت مہربان بڑا رحم کرنے والا ہے

الٓمّٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰیٰتُ الْكِتٰبِ ؕ وَالَّذِیْٓ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ

یہ کتاب کی آیتیں ہیں اور جو تمہارے رب کی طرف سے تم پر نازل کیا گیا

رَّبِّكَ الْحَقُّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یُؤْمِنُوْنَ ○

وہ حق ہے مگر اکثر لوگ ایمان نہیں لاتے

**تفسیر** مشرکین مکہ اور عام کفار کا خیال تھا کہ قرآن کلام الٰہی نہیں بلکہ حضور اقدس کا تراشیدہ فروغ تھا۔ اس خیال کو قرآن پاک میں جا بجا اللہ تعالیٰ نے دور فرمایا۔ یہاں بھی اسی کا ازالہ کیا گیا۔ مقاتل نے ان آیات کے نزول کا سبب بھی بیان کیا ہے۔

**کتاب** سے مراد کیا ہے؟ اس میں اختلاف ہے۔ اور اسی وجہ سے مطلب میں بھی اختلاف ہو گیا ہے۔ جمہور مفسرین کا قول ہے کہ کتاب سے مراد قرآن مجید ہے اور وَالَّذِیْ سے جملہ مستقل علیحدہ ہے۔ یہ قول سیوطی کا بھی ہے اور اسی کو ابن عباسؓ کا قول بیان کیا جاتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ سورۂ رعد میں جو آیات مذکور ہیں وہ قرآن مجید کی آیات ہیں۔ یہ انسانی ساخت کی مصنوعی نہیں نہ جدید تراشیدہ ہیں۔ اس کے بعد فرمایا اللہ کی طرف سے جو کچھ بھی تم پر اتارا گیا وہ سب حق ہے۔ ذرا بھی اختراع کو اس میں دخل نہیں۔

مجاہد و قتادہ کا قول ہے کہ کتاب سے مراد کتب سابقہ ہیں۔ ابن کثیر نے اسی کو پسند کیا ہے اور بظاہر بغوی کا بھی یہی مختار ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہ آیات بلا شبہ توراۃ و انجیل۔ قرآن تینوں آسمانی کتابیں ہیں اور سب باہم موافق ہیں۔ مضمون میں اختلاف نہیں۔

میرے نزدیک جمہور کا قول بہتر ہے۔ چونکہ اس سورت میں عموماً کفار کے عقائد کی تردید کی گئی ہے اور آثار ربوبیت دکھا کر الوہیت اور توحید کو ثابت کیا ہے اور قطعی طور پر ماورا ہوا۔ اک اور بالائے طبیعت اشیاء کے متعلق فیصلہ کر دیا ہے۔ پھر دوران بیان میں اصلاح عمل کی تبلیغ اور انتقام الٰہی قدرت کا بیان بھی کیا ہے۔ اسلئے کفار کو اپنے ہزاروں برس کے فرسودہ عقائد کی بیخ کنی ہوتے دیکھ کر شبہ ہو سکتا تھا کہ محمدؐ کو ہمارے قدیمی مسلمات کے ابطال کا کیا حق ہے؟ بنا بریں شروع ہی میں خدا تعالیٰ نے قرار دیا کہ سورۂ رعد کی آیات قرآن مجید کی آیات ہیں۔ اسکے بعد پھر بھی شبہ ہو سکتا تھا کہ اگر قرآن کی آیات ہیں تو کیا کمال ہے۔ قرآن کو ہمارے بزرگوں کی تحقیقات اور اعتقادات کے مقابلہ میں پیش حاضت کے اعلان کرنے کا کس طرح حق پیدا ہوا؟ تو فرمایا قرآن یعنی قرآن اللہ کی نازل کردہ کتاب ہے اور اللہ کی بھیجی ہوئی کتاب ضرور حق ہے۔ لہٰذا قرآن القرآن کی کل آیات حق اور سچی ہیں واقعی ہیں (اتباع بزرگوں کے خود تراشیدہ عقائد غلط اور اختراعی مسلمات باطل ہیں) لیکن اس کے باوجود بہت سے لوگ قرآن کو حق نہیں مانتے اس کو کتاب الٰہی نہیں جانتے (اور اپنے موروثی بوسیدہ عقائد پر قائم ہیں) اہل ایمان کا گروہ بہت کم ہے۔

**مقصود بیان**:۔ ابن عباسؓ سے منقول ہے کہ الٓمّٓرٰ میں الف انا اور لام سے اللہ اور میم سے اَعْلَمُ اور رے سے اَرٰی کی طرف اشارہ ہے یعنی یہ مطلب ہے کہ میں اللہ ہوں جانتا ہوں اور دیکھتا ہوں۔ یا یوں کہو کہ الف سے الوہیت، لام سے لطف، میم سے مجد اور رے سے رسالت کی طرف اشارہ ہے یعنی الوہیت الٰہی کے لئے ہے اور محمدؐ اس کے رسول ہیں۔ اہل علم نے حروف مقطعات سے دوسرے مضامین کی طرف بھی اشارہ مراد لیا ہے۔ مگر یہ سب علمی موشگافیاں ہیں۔ واللہ اعلم۔ ان مقطعات سے اجمالاً اشارہ کیا ہے کہ آیات مذکورہ میں قرآن کی حقانیت اور تصریحات قرآن کی صداقت ظاہر فرمائی ہے اور کفار کے عقائد کا بطلان ظاہر فرمایا ہے۔ اور دونوں کے دلائل بیان فرمائے ہیں۔

اَللّٰهُ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ

اللہ وہی ہے جس نے آسمان بغیر ستونوں کے اونچے بنائے

تَرَوْنَهَا ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ وَسَخَّرَ

تم دیکھتے ہی ہو پھر وہ عرش پر جلوہ فرما ہوا اور

الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ كُلٌّ یَّجْرِیْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّی ؕ

سورج و چاند کو کام میں لگا لیا ہر ایک وقت مقرر تک چل رہا ہے

وَإِن تَعُدُّوا نِعْمَةَ اللَّهِ لَا تُحْصُوهَا ۗ إِنَّ

اگر تم اللہ کی نعمتوں کو شمار کرو تو گن نہ سکو گے بلاشبہ

اللَّهَ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

اللہ غفور رحیم ہے

**تفسیر** (۸) اللہ کی الوہیت کاملہ اور وحدانیت پر جتنے دلائل دیے گئے ایک بات یہ بھی ہے کہ اس نے انسانوں کے کام پر سمندر کو لگا دیا۔ سمندر کس مادہ سے بنا؟ کیسے بنا؟ کب بنا؟ کسی کو اس کا علم نہیں۔ ہاں اتنا معلوم ہے کہ پانی اور زمین کے تین حصوں کو چھپائے ہوئے ہے۔ زمین کا چوتھائی حصہ پانی سے ابھرا ہوا ہے جس پر پہاڑ، ریگستان، بیابان، جنگل اور انسان و حیوان کی بستی ہے۔ سمندر کا پانی کھاری جو آلات پیمائش سے ناپا جا سکتا ہے اور کیسی بے انتہا۔ عظیم الشان سمندروں کے اندر خدا تعالیٰ نے بکثرت جانور پیدا کئے۔ جن میں قابل خصوصیت مچھلی ہے۔ مچھلی کا تازہ گوشت انسان کھاتا ہے۔ پھر سمندر ہی سے موتی، مونگا اور سیپ برآمد ہوتی ہے جسکو غیر مسلم مرد اور مسلمان عورتیں بطور زیور استعمال کرتی ہیں۔ مزید براں سمندر میں کشتیاں اور جہاز چلتے ہیں اپنے عظیم الشان پانی کو چیرتے چلے جاتے ہیں۔ جہاز پر سفر کرنے والے تلاش معاش اور بغرض تجارت کے لئے ادھر ادھر جاتے آتے ہیں۔ ہزاروں میل لمبے اور سینکڑوں میل چوڑے سمندر کو طے کر لیتے ہیں۔ ہزاروں من وزنی جہازوں کا بوجھ پانی اٹھاتا ہے اور انسان صحیح سلامت منزل مقصود پر پہنچ جاتا ہے۔ اگر اللہ کا وجود نہیں یا اس کا کوئی اور شریک ہے تو اس کا بھی ایسا ہی عمل اور اسی طرح کی تخلیق ہونی چاہئے۔

**چند مسائل** لحما طریا سے مراد مچھلی ہے۔ اسی بنا پر امام مالک نے فرمایا کہ اگر کسی نے گوشت کھانے کی قسم کھائی اور پھر مچھلی کھالی تو اس کی قسم ٹوٹ گئی۔ لیکن علماء حنفیہ و شافعیہ کے اقوال کے بموجب قسم نہ ٹوٹے گی۔ کیونکہ قسم کا مدار قسم کھانے والے کی نیت پر ہوا کرتا ہے اور عرفاً اس حرف گوشت اسی کو کہتے ہیں جو کہ چوپایوں کا پیدا شدہ لحم خون سے ہوتی ہے۔ لہذا مچھلی گوشت نہیں۔

مسئلہ (۲): موتی و غیرہ زیور میں داخل ہیں۔ لہذا ان کی زکوٰۃ بھی لازم ہے اور مردوں کے لئے ان کو پہننا حرام ہے۔

لفظ تلبسونها میں خطاب مردوں کو ہے کیونکہ جمع مذکر کا صیغہ ہے۔ اس سے شبہ ہوتا ہے کہ شاید موتی کا زیور پہننا مردوں کے لئے جائز ہے۔ لیکن یہ شبہ بے اصل ہے۔ کیونکہ تلبسونها میں نوع انسانی کو خطاب ہے جس میں عورتیں بھی داخل ہیں۔ یا یہ مراد ہے کہ عورتیں پہنتی ہیں

اور تمہارے لئے بہتی کی ہیں۔

(۹) السموٰت کیسی قدرت کا ہی ہے کہ زمین کو زلزلے اور حرکت سے بچانے کے لئے اس نے پہاڑوں کی میخیں قائم کیں۔ جل بچا دیا جاری فرمائے۔ ہر جہت میں مسافت بنائے۔ مسافروں کی آمد و رفت کے لئے راستوں کی شناخت کی علامات مقرر فرمائیں۔ پھر راستے اور سمت معلوم کرنے کے لئے ستاروں کا طلوع غروب اور مطلع و مغرب معین فرمایا۔ بیابان جنگلوں میں سمت کا پتہ چلتا ہے نہ راستہ کا۔ بادیہ گرد ستاروں سے سمت کی شناخت کرتے ہیں یہ تمام کی تمام اللہ کی نعمتیں ہیں۔

آخر میں فرماتا ہے کہ دیکھو اور غور کرو کہ جو خالق کل ہے کیا اس کی مثل کوئی چیز ہو سکتی ہے؟ قوت تخلیق نہ رکھنے والے مخلوق ایسے ہستی کے ساتھ الوہیت اور ربوبیت میں شریک ہو سکتے ہیں۔ اس کے بعد فرماتا ہے کہ یہ مذکورہ بالا نعمتیں ہی خدا تعالیٰ کی اتنی جزئی نہیں ہیں بلکہ اس کی نعمتیں تو حد حساب اور احاطہ فہم سے بھی خارج ہیں۔

**ایک شبہ اور اس کا ازالہ** زمین پر پہاڑ ہلنے کی بجائے اللہ نے قائم کئے تاکہ زمین کے زلزلے سے ڈول نہ سکے۔ جس طرح خالی کشتی ادھر ادھر جاتی ہے اور جب اس میں کچھ بوجھ پتھر وغیرہ ڈال دیئے جاتے ہیں تو اس کا اضطراب ختم ہو جاتا ہے۔ یہی حال زمین کا تھا۔ پھر جب خدا نے پہاڑوں کا بوجھ ڈال دیا تو ہلنے سے رک گئی۔

اس کا ظاہری مطلب یہ ہے۔ اعتراض کئے جاتے ہیں (۱) جس طرح پانی اپنی جگہ پر ہلکی ہلکی ہوا کی وجہ سے تھپڑا مارتا ہے تو زمین کو بدرجہ اولیٰ اپنے طبعی حیز پر ٹھہر جانا چاہئے کیونکہ زمین پانی سے زیادہ وزنی ہے کشتی سے تشبیہ دینا غلط ہے کشتی پانی پر ہوتی ہے مگر زمین پانی پر نہیں بلکہ پانی کے وسط میں ہے۔ (۲) اگر باوجود اس جسامت اور ثقل کے زمین کی طبیعت میں سکون نہ تھا تو پہاڑ بھی تو زمین ہی کے اجزاء ہیں پہاڑوں کی طبیعت میں سکون کہاں سے آگیا۔ (۳) پھر یہ بھی تحقیق شدہ امر ہے کہ پہاڑوں کی تخلیق زمین کے بعد ہوئی ہے پہلے زمین طوفانی تھی پہاڑوں کے قائم ہونے سے اس کا اضطراب دور ہو گیا۔ (۴) طبقات الارض کے ماہرین اور حقائق کائنات کا اس زمانہ میں اس امر پر اجماع ہے کہ زمین حرکت کرتی ہے اور سرعت و تیزی کی وجہ سے اس کی حرکت محسوس نہیں ہوتی۔ پھر یہ قرآنی صراحت کس طرح صحیح تسلیم کی جا سکتی ہے؟

ان سب اعتراضات کا جواب بالکل صاف ہے۔ درحقیقت آیت کی غلط تشریح کرنے سے یہ اعتراضات پیدا ہوتے ہیں۔ قرآن کا مطلب یہ ہے کہ خدا تعالیٰ اگر زمین کو ہلکا بنا تا تو ادھر ادھر ہو جاتی اور حیز میں قرار نہ پکڑتی۔ ادھر ادھر ڈولتی پھرتی اور اضطراب ہوتا۔ اس لئے خدا تعالیٰ

عَلَيْهِ حَقًّا وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۸﴾

لازم ہے۔ لیکن بہت سے آدمی ناواقف ہیں

لِيُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِيْ يَخْتَلِفُوْنَ فِيْهِ وَلِيَعْلَمَ

(اٹھانا اس لئے بھی ضروری ہے) تاکہ لوگوں پر وہ بات ظاہر کر دے جس میں وہ اختلاف

الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰذِبِيْنَ ﴿۳۹﴾

کرتے تھے اور کافروں کو معلوم ہو جائے کہ واقعی وہ جھوٹے تھے

اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَيْءٍ اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ

جب ہم کسی چیز (کو پیدا کرنے) کا ارادہ کرتے ہیں تو بس کہہ دیتے ہیں

لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿۴۰﴾

ہو جا وہ ہو جاتی ہے

**تفسیر** قریش کا قاعدہ تھا کہ اکثر باتوں پر اپنے آباؤ اجداد یا لات و عزیٰ بتوں کی قسمیں کھایا کرتے تھے لیکن اگر کوئی سخت قسم کھانی ہوتی تو اللہ کی قسم کھاتے اور اللہ کو شاہد بنا لیتے۔ کہتے کہ مُردے دوبارہ زندہ نہ ہوں گے۔ انکار حشر کی کوئی وجہ سوا وہم و گمان و قیاس کے ان کے پاس نہ تھی۔ ان کو بوسیدہ اور ریزہ ریزہ ہڈیوں کا زندہ ہو کر اٹھنا تعجب انگیز معلوم ہوتا تھا۔ ابو العالیہ کی روایت میں ہے کہ کسی مسلمان کا کسی قریشی کافر پر کچھ روپیہ قرض تھا۔ مسلمان نے مطالبہ کیا، کافر نے انکار کیا، گفتگو کا لہجہ بڑھا تو مسلمان نے دوران گفتگو میں کہا مجھے بروز قیامت خدا سے ایسی ایسی امیدیں ہیں۔ کافر نے کہا کیا تم کو خیال ہے کہ مر جانے کے بعد تو پھر زندہ ہو جاؤ گے، خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں ایسا ہرگز نہ ہوگا جیسے میں بتاتا ہوں۔ اس کافر نے کہا اچھا جب میں دوبارہ زندہ کیا جاؤں گا لا واللہ مال میرے پاس ہوگا اس وقت تیرا قرضہ ادا کر دوں گا۔ اسی پر ان آیات کا نزول ہوا۔

خلاصہ ارشاد یہ ہے کہ انکار قیامت بے جا ہے۔ وجود قیامت کا مقتضی موجود ہے اور کوئی عقلی استحالہ بھی نہیں۔ ہم نے اپنے اوپر لازم کر لیا ہے کہ ریزہ ریزہ ہڈیوں کو جمع کر کے دوبارہ زندہ کریں گے۔ وجود قیامت کا تقاضا یہ ہے کہ دنیا میں اکثر باتوں کا اکثر لوگوں کو شبہ رہتا ہے، بکثرت آدمی کسی [illegible] نتیجہ پر نہیں پہنچتے اور باہم اختلاف کرتے ہیں، کوئی اللہ کو مانتا ہے کوئی نہیں مانتا۔ اگرچہ دلائل معجزات اور عقل سلیم کی شہادت سے سب کچھ فیصلہ کر دیا گیا مگر پھر بھی بہت لوگ عقائد حقہ پر [illegible]

نخوت و تکبر سے اپنا عقیدہ اور خیال نہیں چھوڑتے اس لئے دوسرے جہان کا ہونا ضروری ہے تاکہ جھگڑے چکا کر سچ اور جھوٹ جدا جدا کر دکھایا جائے اور سزا جزا دے کر حق و باطل متعین بنا دیا جائے۔ رہا یہ شبہ کہ ریزہ ریزہ ہڈیاں کس طرح جمع کی جائیں گی؟ اور کس طرح ان کو دوبارہ زندہ کیا جائے گا؟ تو اللہ کے لئے یہ بات کچھ دشوار نہیں۔ اس کو کسی چیز کے پیدا کرنے کے لئے مادہ کی بھی ضرورت نہیں اور جب مادہ موجود ہو تو اس کی پراگندگی دور کر کے جمع کر لینا اور اس میں جان ڈال دینا کچھ مشکل نہیں۔ تخلیق اشیاء کے لئے محض اس کا ارادہ اور مشیت کافی ہے۔ جہاں کسی چیز کے پیدا کرنے کا ارادہ کیا وہ چیز پیدا ہو گئی۔ لہذا قیامت کے وقوع سے جب کوئی مانع نہیں اور مقتضی موجود ہے تو پھر اس کا وقوع کیوں نہ ہو۔

**مقصود بیان:** دلائل آیات میں تکذیب نہیں ہو سکتی۔ حشر جسمانی حق ہے۔ حشر جسمانی کے مقتضی کا بیان۔ اللہ کو تخلیق اشیاء کے لئے کسی مادہ اور مقدمات کی ضرورت نہیں۔ اس کے حکم کی تاثیر بغیر مادہ کے ہوتی ہے اور زمانی تعاقب کے آنی ہوتی ہے۔ فقط اس کا ارادہ اور محض مشیت ہی تخلیق کے لئے کافی ہے۔

وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مَا

جن لوگوں نے مظلوم ہونے کے بعد گھر چھوڑے

ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً

ہم ضرور ان کو دنیا میں اچھا ٹھکانا دیں گے

وَلَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۴۱﴾

اور آخرت کا ثواب تو بہت ہی بڑا ہے کاش وہ جانتے ہوتے

الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰي رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۴۲﴾

ایسے ہی لوگ ہیں جنہوں نے صبر کیا اور اپنے رب پر بھروسہ کرتے ہیں

**تفسیر** ان آیات کے سبب نزول میں مفسرین کے مختلف اقوال ہیں۔ ابن عباسؓ کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا نزول راسخ الایمان صحابہ کے حق میں ہوا ہے جن کو کفار مکہ غلام سمجھ کر سخت ترین تکالیف دیا کرتے تھے۔ ان میں خبابؓ، بلالؓ، صہیبؓ اور عمارؓ بھی تھے۔ ان لوگوں نے مکہ سے مدینہ کو ہجرت کی تھی۔

بعض کا قول ہے کہ ابو جندل بن سہیل وغیرہ کے حق میں ان آیات کا نزول ہوا جن کے باپ اور خاندان والے کافر تھے۔ وہ [illegible] کے لئے طرح طرح سے ان کو تکلیفیں دیتے تھے [illegible]

مِنْهُ سِرًّا وَّجَهْرًا ۭ هَلْ يَسْتَوٗنَ ۭ اَلْحَمْدُ

پیچھے کھلے خرچ کرتا ہے کیا یہ برابر ہو سکتے ہیں ہر تعریف

لِلّٰهِ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ وَضَرَبَ

اللہ کو زیبا ہے بات یہ ہے کہ ان میں کے اکثر بے علم ہیں اور اللہ نے

اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَآ اَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ

ایک اور مثال بیان فرمائی ہے دو آدمی ہیں ایک تو گونگا ہے کچھ نہیں

عَلٰي شَيْءٍ وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰي مَوْلٰىهُ ۙ اَيْنَمَا

کر سکتا اور وہ اپنے آقا پر بار ہے آقا

يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ۭ هَلْ يَسْتَوِيْ

جہاں اسکو بھیجتا ہے کچھ بہتر لا کر نہیں لاتا کیا یہ

هُوَ ۙ وَمَنْ يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ ۙ وَهُوَ

اور وہ شخص برابر ہو سکتا ہے جو انصاف کرنے کا حکم دیتا ہے اور وہ

عَلٰي صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ۧ

خود بھی سیدھے راستہ پر ہے

## تفسیر

اہل شرک غیر اللہ کی پرستش اور دیوتاؤں سے حاجتیں اور مرادیں مانگنے کے ثبوت میں شیطانی قیاسی اور بے طور کی وسواس سے کام لیتے اور عوام کو اپنا ہم نوا بنانے کے لئے اپنے مطلب کی ایک مثال گھڑ کر کہا کرتے تھے کہ اللہ کی مثال ایسی ہے جیسے دنیوی بادشاہ۔ بادشاہ تک ہر کس وناکس کی رسائی نہیں ہوتی اور نہ اس سے بلا واسطہ ہر شخص اپنی حاجت طلب کر سکتا ہے اسلئے بادشاہ اپنے نائب اور سپہ سالار حکومت مقرر کر دیتا ہے اور بہت کچھ اختیارات ان کو دے دیتا ہے تاکہ عام رعایا ان کی طرف اپنی حاجات و ضروریات کو پورا کرانے کے لئے رجوع کرے اور وہ حکام اپنے اختیارات سے یا تو خود رعایا کی حاجت پوری کر دیں یا بادشاہ تک عرض پہنچا دیں پھر حاکم کے پیشکار لوگ حاکم کی مرضی میں اور وزیر لوگ بادشاہ کے مزاج میں بہت دخیل ہوتے ہیں جس کی عرضی چاہتے ہیں منظور کرا دیتے ہیں اس لئے ان کو راضی رکھنا بادشاہ کی رضامندی سے بھی زیادہ ضروری ہے۔ خدا تعالیٰ کی عظمت شان تو دنیا کے تمام بادشاہوں سے بڑھ چڑھ کر ہے پھر ہماری وہاں تک رسائی تو قطعاً ناممکن ہے۔ ہمارے بزرگ اور دیوتا قدرت کے اہلکار ہیں ان کو خدا تعالیٰ نے کافی اختیارات دے رکھے ہیں اور جن باتوں کا ان کو اختیار ہے اس میں سفارش کر سکتے ہیں اور منظور بھی کرا سکتے ہیں کیونکہ بارگاہ خداوندی میں ان کی کامل رسائی ہے اسلئے ان کی خوشنودی حاصل کرنی اور عبادت کرنی اور ان سے مرادیں مانگنی بہت ضروری اور اہم فرض ہے۔ یہ عقیدہ اور مثال چونکہ بالکل لغو تھا خالق کو مخلوق پر قادر کو مجبور پر اور عالم کل کو جاہل پر قیاس کرنا سراسر باطل ہے بادشاہ اپنی مجبوری اور کمزوری اور محیط کل علم نہ ہونے کی وجہ سے وزراء اور اہلکاروں کا دست نگر ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ قادر مطلق اور عالم کل ہے اسکو اس سلسلۂ نیابت کی کیا ضرورت ہے اس لئے اس قول کی تردید میں یہ آیت نازل ہوئی۔

حاصل ارشاد حسب تفسیر قتادہ یہ ہے کہ اللہ صمد لم یلد ولم یولد ہے اس کی مثال ناممکن ہے۔ جس چیز سے تم اسکو تشبیہ دیتے ہو وہ کامل طور پر تمہاری مثل بھی نہیں ہے بلکہ ایک تصویر خیالی ہے جو تمہارے دماغ کی پیداوار ہے وہ اللہ کی مثل کس طرح ہو سکتی ہے۔ لہذا اللہ کی مشابہت و مماثلت کا خیال بھی مت کرو۔ اس سے آگے فرماتا ہے کہ اللہ اپنی مخلوقات اور بے مثال ہونے کو جانتا ہے۔ تم اسکی حقیقت واقعی حالات اور حقیقی صفات سے ناواقف ہو۔ لہذا ناواقفیت وجہالت کے ہوتے ہوئے تشبیہ وتمثیل دینا غلطی اور جرم ہے۔ اس کے بعد دو مثالیں بیان فرماتا ہے تاکہ معلوم ہو جائے کہ اللہ کے آگے تمام مخلوق عاجز اور بے بس ہے اسکے حکم بغیر کوئی ذرہ حرکت نہیں کر سکتا۔ مشرکین دو طرح کے تھے۔ ایک گروہ تو وہ تھا جو اپنے دیوتاؤں یعنی شیطانوں اور پیشوا دوتوں اور گذشتہ خیالی بزرگوں کی پرستش کرتا تھا۔ دوسرا گروہ وہ تھا جو بے جان بتوں درختوں اور پتھروں کی پوجا کرتا تھا۔ اول گروہ کے معبودوں کی مثال اول تمثیل میں ظاہر فرمائی اور دوسرے گروہ کے معبودوں کی بیکسی کی تصویرکشی دوسری تمثیل میں کی۔ پہلی تمثیل کا حاصل یہ ہے کہ فرض کرو دو شخص ہیں ایک تو غلام ہے اور غلام بھی دوسرے کا مملوک ہے مختار بے کار دیا تجارت کی آقا کی طرف سے اسکو اجازت نہیں نہ مدبر ہے نہ مکاتب۔ مزید برآں وہ کچھ کر بھی نہیں سکتا ہے نادار اور مسکین ہے تجارت کے کاروبار کا اسکو تجربہ بھی نہیں ہے۔ دوسرا شخص وہ ہے جو خود مختار صاحب قدرت صاحب تجربہ کاروبار شیار مالدار بھی ہے اپنے مال میں ہر طرح تصرف بھی کر سکتا ہے جسکو جتنا چاہتا ہے اور جس طرح چاہتا ہے دیتا ہے کوئی اسکو روکنے یا زبردستی کرنے والا نہیں۔ یہ دونوں شخص قدرت و اختیار میں برابر نہیں ہو سکتے اول محتاج ہے اور دوسرا قادر مختار۔ اول دوسرے کا دست نگر ہے اور دوسرا اول

سے پرست ۔ یہ تو انسانوں میں نمایاں تفاوت نظر آ رہا ہے۔ پھر وہ کیسی بے بس مخلوق ہوتا ہے ۔ وسرشت کے لحاظ سے محتاج و مملوک ہے جس کے پاس خود اپنی چیز نہیں نہ اس کو موجودات عالم میں کسی قسم کے تصرف کرنے کا اختیار ہے نہ اپنی ذات و مال اسے پر اس کو کوئی قدرت ہے اسکو اس کا مالک و مختار ٹھہرا کا ہم پلہ قرار دینا جو قادر و ذی اختیار ہے جس کے قبضہ میں سب کچھ ہے جسکو جتنا چاہے دے ۔ یہ سخت بے ادبی کس قدر حماقت ہے ۔

غرض یہ کہ محسوسات میں اگر دیکھا جائے تو باہم تفاوت عظیم ہے حالانکہ دونوں مخلوق ہیں فرق اعتباری ہے تو پھر خالق و مخلوق کیسے برابر ہو سکتے ہیں جن کا تفاوت ذاتی اور حقیقی ہے ۔ اس کے بعد فرماتا ہے الحمد للہ بل اکثر کہ یہ ایسی بدیہی اور کھلی ہوئی توضیح ہے جس کا کوئی انکار نہیں کر سکتا مگر اس وضاحت کے باوجود اکثر مشرکین اس قدر جاہل واقع ہوئے ہیں کہ اکثر کو اس نمایاں تفاوت کا بھی پتہ نہیں ۔ دوسری تمثیل کا خلاصہ یہ ہے کہ دو شخص ہیں ۔ ایک تو گونگا ہے جس کا کام کر بیٹھا گویا ذرا بھی ہے کوئی کام ٹھیک کر ہی نہیں کر سکتا ۔ دوسرا شخص وہ ہے جو بالکل صحیح بھلا اور چنگا ہے خود بھی سیدھی چال چلتا ہے اور دوسروں کو بھی صحیح راستہ پر چلنے کا مشورہ دیتا ہے ۔ ان دونوں میں مساوات کس طرح ہو سکتی ہے جیسا کہ مورتیاں پتھر درخت اور تمام بے جان چیزیں جن کی پرستش کفار کرتے ہیں وہ گونگے شخص کی طرح ہیں جو کچھ کر ہی نہیں سکتے اور دوسرے شخص سے مراد خدائے قادر و حکیم ہے ۔

## ایک شبہ اور اس کا ازالہ

یہاں ایک شبہ کیا جاتا ہے کہ ابھی آیت فلا تضربوا میں خدا تعالیٰ نے اللہ کی تمثیل و تشبیہ کی ممانعت فرمائی ہے اور پھر خود اس کی تمثیل کے لئے دو مثالیں بیان فرمادیں ۔ بظاہر دونوں میں تناقض نظر آتا ہے ۔ اس کے علاوہ دونوں تمثیلیں بھی ناقص معلوم ہوتی ہیں کیونکہ اگر کے دیوتاؤں اور باطل معبودوں کو اگر بے کس بے بس غلام یا گونگے ناقابل عمل شخص سے تشبیہ دی جائے تو خیر شاید تاویل کے بعد تشبیہ کامل ہو جائے ۔ لیکن خدائے قادر و قیوم کو جو واجب قدیم فاعل مختار اور خالق کل ہے کسی انسان سے تشبیہ دینی خواہ وہ انسان کیسا ہی مالدار خود مختار و مطلق العنان ہو خدا تعالیٰ کی توہین ہے ۔ کفار مکہ اللہ کو بادشاہ سے تشبیہ دیتے تھے تو اس کی تردید میں آیت نازل ہوئی ۔ یہاں خود ہی خود مختار مالدار انسان سے تشبیہ دی گئی تو جائز سمجھی جاتی ہے ۔ یہ کیا بات ہے ۔

شبہ کی اول شق کا ازالہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ کفار مکہ کا مقصود تمثیل سے یہ تھا کہ اللہ کو محتاج ثابت کریں جس طرح بادشاہ اپنے عمال و ملازم کا محتاج ہوتا ہے اسی طرح وہ اللہ کو بھی محتاج ثابت کرنا چاہتے تھے چونکہ وجہ تشبیہ احتیاج ، مشبہ میں موجود نہ تھی اسلئے تشبیہ و تمثیل مکروہ ہی نہ تھی۔ اگر وہ عظمت الٰہی کو ثابت کرنے کے لئے تمثیل دیتے تو کوئی حرج نہ تھا مگر ان کا مقصود تو اظہار عظمت الٰہی سے یہ تھا کہ اپنے بزرگوں دیوتاؤں اور معبودوں کو کارخانۂ قدرت کے دخیل کار قرار دیں ۔ یہی مقصد کو پیش نظر رکھ کر انہوں نے اللہ کو دنیوی بادشاہوں سے تشبیہ دی تھی ۔

دوسری شق کا جواب یہ ہے کہ قواعد بلاغت اور اصول عقل کی رو سے مشبہ اور مشبہ بہ میں من کل الوجوہ وجہ شبہ کا اشتراک لازمی ہوتا ہے یہ ضروری نہیں کہ تمام اوصاف و حالات و لوازم میں اشتراک ہو ۔ مثلاً آدمی کو شیر سے تشبیہ دی جاتی ہے تو یہ ضروری نہیں کہ شیر کی شکل جیسا ہو اس آدمی میں موجود ہو یعنی شیر کی طرح گول آنکھیں گردن پر بڑے بڑے بال ، چار پنجے اور شیر جیسی دُم ہوتی ہے تو اس آدمی کی بھی یا ایسی ہی حالت ہو بلکہ اگر اس میں شجاعت و دلیری کا نمایاں حصہ موجود ہے تو اس کو شیر سے تشبیہ دی جا سکتی ہے ۔ یہی حالت مذکورۂ بالا دونوں مثالوں کی ہے یہ تو ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ ہے اور انسان مخلوق ۔ جس کے اختیار اور تصرف کا خدا مالک ہے اور بندوں میں نہیں پایا جا سکتا ۔ پھر اس کی قدرت بھی کامل ہے اور بندوں کی قدرت ناقص ۔ لیکن اس فرق کے باوجود وجہ شبہ صرف قدرت و عجز ہے ۔ دکھانا یہ مقصود ہے کہ بعض انسان صاحب حق اور تصرف مالک اور صاحب قدرت ہوتے ہیں اور ان کی رائے اور سمجھ درست ہوتی ہے تو بھی سیدھے راستہ پر چلتے ہیں اور دوسروں کو راہ حق پر چلنے کا مشورہ دیتے ہیں اور کچھ آدمی بالکل ان کے برعکس ہوتے ہیں ۔ قسم الذکر طبقہ مجبور و بے کس غیر مختار اور گمراہ ہوتا ہے اور اول گروہ بااختیار خود مختار اور صاحب تصرف ہوتا ہے ۔ یہی حالت حق اللہ معبود حق اور باطل معبودوں کی سمجھ لینی چاہیے ۔ معبود برحق فاعل مختار اور خالق انسان ہے ۔ خود بھی راہ حق پر ہے اور دوسروں کو بھی سیدھے راستہ پر چلنے کی ہدایت فرماتا ہے ۔ رہے باطل معبود وہ نہ خود مختار ہیں نہ قادر نہ خود سیدھے راستہ پر ہیں نہ دوسروں کو سیدھا راستہ بتا سکتے ہیں ۔

آیات مذکورہ کی تشریح کا ہم نے مجاہد کی تفسیر کے مطابق کی ہے لیکن ابن کثیر نے بروایت عوفی از ابن عباس جو تفسیر نقل کی ہے اس سے واضح ہوتا ہے کہ دونوں تمثیلیں حق و باطل معبودوں کی قدرت و کمزوری ظاہر کرنے کے لئے نہیں ہیں بلکہ ان میں کافر و مومن کی حالت کا بیان ہے قتادہ کا بھی یہی قول ہے ۔ ابن جریر نے بھی اسی تفسیر کو پسند کیا ہے ۔

عطاء خراسانی کا قول ہے کہ تمثیل اول میں ابوجہل اور حضرت ابوبکر صدیق کی حالت کا بیان ہے ۔ ابوجہل کو مملوک غلام ممنوع التجارت سے تشبیہ دی ہے اور حضرت ابوبکر کو خود مختار متصرف کل امیر سے ۔ اور دوسری تمثیل میں اسید بن ابی العیص اور حضرت عثمان کی حالت کا اظہار ہے ۔ اسید حضرت عثمان کا غلام تھا اور گونگا تھا کوئی کام ٹھیک نہ کرتا تھا اور

مُردہ کر دینا چاہئے بدلے کے لئے جتنے کھانے پینے اور پہننے کی شرعی ضرورت ہے اسے بھی ترک کر دینا یعنی اگرچہ حلال ہو اور قدرت بھی ہو مگر ترک کر دینا ترک دنیا کرکے بن باسی اور سنیاسی بن جانا وغیرہ وغیرہ۔ یہ دونوں درجے مذموم ہیں۔ اگر منزل مقصود تک پہنچنا غرض ہو تو جس طرح گھوڑے کو بلا لگام سرپٹ چھوڑ دینا برا ہے کہ جہاں جی چاہے خندق میں گرے یا کسی وقت بھاگ کر یا دریا میں گر جائے یا پہاڑ سے لڑھک جائے، اسی طرح راستے میں گھوڑے کو ذبح کر دینا اور پیدل ہی بیابان یا دشوار گزار راستے میں چل دینا بھی مستحسن ہے۔ نہ پہلی صورت میں منزل ہاتھ آ سکتی ہے نہ دوسرے طریقے سے دائرہ الزام ہونا نصیب ہو سکتا ہے۔ ہاں اعتدالی درجہ صحیح ہے کہ گھوڑے کو قابو میں رکھنا مناسب دانہ گھاس دینا وقت پر چلانا وقت پر آرام دینا باقاعدہ سواری لینا اسی طریقے سے منزل پر آدمی پہنچ سکتا ہے۔ قوت شہویہ کے اعتدالی درجے کا نام عفت ہے۔ قرب الٰہی تک پہنچنا اور نجات ابدی کا حاصل کرنا ہر انسان کا اصل مقصد ہونا چاہئے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے بقائے نوعی و بقائے شخصی ضروری ہے۔ اگر قوت شہوانیہ کو اعتدال سے زائد بے مہار کر دیا جائے اور حلال حرام کا فرق اٹھا دیا جائے چوری اور ناجائز کمائی میں کوئی امتیاز نہ سمجھا جائے، اپنی بیوی اور اجنبی عورت میں کوئی تفاوت نہ قائم رکھا جائے تو عقل مغلوب ہو جاتی ہے اور آدمی اچھا خاصہ چوپایہ بلکہ اس سے بدتر ہو جاتا ہے۔ اور اگر اس قوت کو بالکل مُردہ کر دیا جائے جائز اور حلال چیزوں سے بھی ضروری فائدہ اٹھانا ترک کر دیا جائے تو بدنی قوام کمزور ہونے سے تمام ہو جاتا اور حصول خیر اور اعمال صالحہ کی تمام قوت ضائع ہو جاتی ہے اور انجام کار خسران نصیب ہوتا ہے۔

دوسری قوت غضبی یا سبعی ہے۔ اس کا کام ہے عزت کا حصول جاہ کی طلب، حکومت و تسلط کی خواہش، اپنے نفس اہل و عیال اقارب احباب اور قوم کی دشمنوں سے حفاظت، میدان جہاد میں دلیرانہ حملہ کرکے دشمنوں کو مغلوب کرکے بہادری اور نیک نامی کا مظاہرہ وغیرہ وغیرہ۔ اس قوت کے بھی تین درجات ہیں۔ (۱) قوت کو بے باک بے روک ٹوک بغیر کسی بندش کے خود مختار چھوڑ دینا محل اور بے محل کا خیال نہ رکھنا موقع بے موقع غصہ آ جانا، بات بات پر قتل کرنا، سفاک خونریز بن جانا ناجائز حکومت و تسلط کی خواہش کرنا، بے قصور بندگان خدا کو ستانا، بے دریغ ظلم کرنا وغیرہ۔ یہ درجہ افراط کا ہے اور سخت مذموم ہے۔ اس سے آدمی آدمیت سے خارج ہو کر درندہ بن جاتا ہے، دنیا میں تباہی مچا دیتا ہے، اس عالم کو برباد کر دیتا ہے، مخلوق کی عافیت کھو دیتا ہے اور نظام عالم کو درہم برہم کر ڈالنے کی انتہائی کوشش کرتا ہے (۲) قوت کو بالکل ساقط کر دینا جائز اور ضروری مواقع پر بھی قوت سے

کام نہ لینا، اتنا عافیت طلب ہو جانا کہ دشمن ملک کو برباد کر دیں، قوم کو تباہ کر دیں، اعزا احباب اور اہل و عیال کی آبرو ریزی کریں مگر دل میں حمیت نہ پیدا ہو۔ باوجود قوت مدافعت کے گوشہ گیر اور عزلت نشین ہو جائے، غارت گر مال و منال لوٹ لیں، گھر بار تباہ کر دیں مگر بیٹھا دیکھتا رہے، باطل کے خلاف آواز نہ اٹھائے، ناحق کے سامنے سر تسلیم خم کر دے۔ یہ درجہ انتہائی بزدلی بے غیرتی اور نامردی کا ہے۔ اس درجے پر پہنچ کر آدمی بالکل معطل بن جاتا ہے۔ اس کا وجود اپنے لئے اپنی قوم کے لئے بالکل ناکارہ ہو جاتا ہے۔ وہ کوئی کام نہ فائدہ رسانی نہیں کر سکتا ہے لیکن دونوں درجوں کے درمیان ایک اعتدالی درجہ بھی ہے جس میں وہ آدمی اپنے ملک وطن قوم اور اہل و عیال کو سفاک غارت گروں کے پنجے سے چھڑانا اور بے رحم اغیار کے دست برد سے امان رکھتا ہے، حصول عزت کی ضرور کوشش کرتا ہے، عزت و نیک نامی حاصل کرتا ہے، خلق خدا کی خدمت کرتا ہے، مظلوموں کا انصاف ظالموں سے دلاتا ہے، بیکسوں یتیموں ناداروں اور بے زبان بیکس کی حمایت کرتا ہے، اور ظالم و جابر حکومتوں سے ٹکر لے کر ان کو پاش پاش کر دیتا ہے۔ اس اعتدالی درجے کا نام شجاعت ہے۔

تیسری قوت عقلی یا ملکی ہے۔ اس کا کام ہے سوچنا سمجھنا علوم و معارف حاصل کرنا۔ دقائق عالم میں غور کرکے صحیح نتائج پر پہنچنا اور اسی طرح کی ایجادیں کرکے خلق خدا کو فائدہ پہنچانا، طبیعیات، مابعد الطبیعیات الہیات خصوصاً اللہ کی ذات صفات، انبیاء کی رسالت، حشر و بعث اور ملائکہ وغیرہ کے متعلق صحیح عقائد قائم کرنا وغیرہ وغیرہ۔ اس قوت کے بھی تین پہلو ہیں۔ اول پہلو افراط کا ہے جس کا نتیجہ یہ ہے کہ انسان مکار دھوکہ باز فریبی حیلہ ساز شعبدہ باز بن جاتا ہے، عقائد حقہ کا ملحد ہو جاتا ہے، اس کی نظر مادیات پر مقصور ہوتی ہے، مادیات سے اوپر کی چیزوں کو دھوکا اور جھوٹا قرار دیتا ہے، ایسی ایسی ترکیبیں بناتا ہے جس سے خلق خدا کو نقصان پہنچایا جائے، اس عالم کو تباہ کر ڈالے، حق سے اپنے عقلی نکات کی بنا پر محروم کر دے حلال کو حرام اور حرام کو حلال بنا دے۔ یہ پہلو سخت مذموم ہے۔ دوسرا پہلو تفریط ہے۔ اس مرتبے پر پہنچ کر آدمی حصول معارف کی کوشش نہیں کرتا، اس کی قوت علمیہ کا چراغ بجھ جاتا ہے، دل کی روشنی مٹ جاتی ہے، بصیرت معدوم ہو جاتی ہے گویا عقل ہوش اور حواس کی آنکھوں پر پردے پڑ جاتے ہیں، غفلت اور جہالت کی مہر دماغ پر لگ جاتی ہے، ذہن کند ہو جاتا ہے، وہ حق کی طرف ادنیٰ توجہ بھی نہیں کرتا، وہ کبھی اپنے ذہن کو اللہ کی ذات صفات اور حقائق عالم کے صحیح نتائج تک پہنچنے کی تکلیف ہی نہیں دیتا۔ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ۔

ان دونوں انتہاؤں کے درمیان تیسرا درجہ اعتدال کا ہے۔ اسی کے نتیجے میں آدمی کے عقائد صحیح، بصیرت روشن اور دماغ تیز تر رہتا ہے۔ مبدء فیاض سے خصوصی تعلق ہوتا ہے، روح میں جلاء اور صفائی ہوتی ہے۔ ہر وقت اور غور و فکر سے کام لیتا رہتا ہے۔ اس مرتبہ کا نام حکمت و دانش ہے۔

اب اگر مذکورہ بالا تینوں قوتوں میں اعتدال قائم رکھا جائے، قوت شہوانیہ عفت کے دائرہ کے اندر ہو، قوت غضبیہ شجاعت کی حامل ہو اور قوت عقلیہ کا شعار حکمت و دانش ہو تو تینوں کے مجموعہ سے ایک چوتھی صفت پیدا ہوتی ہے جسکو عدالت یا عدل کہا جاتا ہے۔ عدالت کا ترجمہ جن لوگوں نے انصاف کیا ہے وہ نہایت بلیغ ترجمہ ہے۔ ہر قوت کے افراط و تفریط کے درمیانی درجہ کا نام انصاف ہے۔ اسی لئے اللہ نے عدل کا حکم دیا تاکہ عدالت کے ذریعہ کرۂ انسانی قریب آنے تک پہنچ جائے اور سعادت ابدی حاصل کرلے۔ عدالت کے سب سے بڑے علمبردار حضور گرامی علیہ التحیات والتسلیم تھے۔ کتب صحاح میں مذکور ہے کہ مال غنیمت کی تقسیم کے وقت کسی منافق نے کہا عدل و انصاف کرو حق تلفی نہ کرو۔ حضور نے فرمایا افسوس اگر میں عدل نہ کروں تو اور کون عدل کرسکتا ہے مجھ سے زیادہ عدل کا حقدار اور کون ہو سکتا ہے۔

(۲) احسان۔ احسان کی تفسیر کی معنی میں بھی اختلاف ہے۔ ابن عباس کے نزدیک ادائے فرض و واجبات کا نام احسان ہے۔ بعض کے نزدیک صرف ادائے نوافل کا نام احسان ہے۔ بعض کے نزدیک احسان کی تفسیر اخلاص ہے لیکن ان سب سے زیادہ جامع تفسیر وہ ہے جو صحیح حدیث میں آئی ہے حضور نے فرمایا احسان یہ ہے کہ تم اللہ کی عبادت اس یقین اور ادب کے ساتھ کرو کہ تم اس کو دیکھ رہے ہو اور اگر یہ مرتبہ نصیب نہ ہو تو کم از کم اتنا دھیان رکھو کہ وہ تم کو دیکھ رہا ہے۔ تو عبادات میں احسان کے یہ معنی ہیں اور معاملات میں احسان یہ ہے کہ اپنے حقوق اور انتقام سے دست کش ہو جائے، غیر کو استحقاق سے زیادہ نفع پہنچائے۔ حدیث میں آتا ہے جو تجھ کو نہ دے اس کو دے اور جو تجھ سے رشتہ توڑے تو اس سے تعلق جوڑ۔

(۳) قرابتدار کو اس کا حق دینا۔ یہ لفظ بہت عام ہے کیا چیز دی جائے، کب دی جائے، کس طریقے سے دی جائے یا کس طریق احتیاط سے کسی کو دی جائے؟ ہر مفہوم اس میں داخل ہے۔ مثلاً رشتہ داری میں قریب ہو اور تنگدستی یا حادثہ سے مجبور ہو گیا ہے۔ اگر اس کو نان نفقہ کی ضرورت ہے تو اس کی ضرورت پوری کی جائے۔ اگر مقروض ہے اسے قرض سے نجات ہو، تو اس کا قرض ادا کیا جائے۔ اگر کچھ بھی ممکن نہ ہو تو میل جول، خندہ پیشانی سے گفتگو، ملاقات کا برتاؤ اور بروقت ہمدردی کی جائے۔ احادیث میں باہم ہدیے تحفے لینے

کی رسم بھی اسی ذیل میں داخل ہے۔ بہرحال ہر وہ چیز جو اتحاد و محبت کا باعث ہو سب کنبہ پروری کے دائرہ کے اندر داخل ہے۔

(۴، ۵) فحشاء اور منکر۔ فحشاء ہر اس بدی اور معصیت کو کہتے ہیں جو پوشیدہ نہ رہے بلکہ ظاہر ہو جائے۔ اور منکر وہ معصیت ہے جو پوشیدہ رہ جاتی ہے۔ بعض اہل تفسیر کے نزدیک قوت شہوانیہ کی افراط و تفریط کا نام فحش ہے اور قوت غضبیہ کے بے قابو ہونے کا نام منکر ہے۔

(۶) البغی بھی منکر ہے۔ یہ ایک عام لفظ ہے جو عدل کے مقابل ہے۔ کسی نے اس کا ترجمہ تکبر کیا ہے، کسی نے ظلم اور کسی نے حد سے تجاوز کیا ہے۔ آخری ترجمہ سب سے زیادہ قریب ہے کیونکہ قوت شہوانیہ اور قوت غضبیہ کے درمیانی درجہ کو چھوڑ کر باقی افراط و تفریط کے دونوں کناروں کا نام بغی ہے۔ حد شرع سے بڑھ کر قوت شہوانیہ و غضبیہ کو مطلق العنان چھوڑ دینا بھی بغی ہے۔ اسی طرح شرعی حدود سے گھٹ کر شہوانیہ، غضبیہ قوتوں کو مردہ کردینا بھی بغی ہے۔ خلاصہ یہ کہ عدل جس طرح تمام نیکیوں کو شامل ہے اسی طرح بغی میں تمام برائیاں اور گناہ داخل ہیں۔

مقصود بیان:- اسلام نہایت پاکیزہ انسانی معتدل مذہب ہے اس کے احکام فطرت کے مطابق ہیں، عالم کی تعمیل اور رضائے الٰہی کی تکمیل کرنے والے ہیں۔ اہل نظر کے لئے یہ آیت حسن اخلاق کی جامع ہے۔ وغیرہ۔

وَأَوْفُوا بِعَهْدِ اللَّهِ إِذَا عَاهَدتُّمْ

اور جب باہم معاہدہ کرو تو اللہ کے عہد کو پورا کرو۔

وَلَا تَنقُضُوا الْأَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيدِهَا

اور قسموں کو پختہ کرنے کے بعد نہ توڑو

وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللَّهَ عَلَيْكُمْ كَفِيلًا ۚ إِنَّ

کیونکہ تم اللہ کو اپنا ضامن مقرر کر چکے ہو۔ بے شک جو کچھ

اللَّهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُونَ ۝ وَلَا تَكُونُوا

تم کرتے ہو اللہ اس کو جانتا ہے اور اس عورت

كَالَّتِي نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِن بَعْدِ قُوَّةٍ

کی طرح نہ ہو جاؤ جس نے اپنا کاتا ہوا سوت مضبوط بننے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے

